پُراسرار علوم کی نایاب کتاب

# کرشماتِ ہُدہُد



تالیف: سید ابوالاسد وارثی
نظرثانی: حاجی پیر سید مرتضیٰ علی کرمانی

# کرشماتِ ہُدہُد

تصنیف

حضرت پیر سید ابوالاسد وارثی

پبلشرز

عظیم اینڈ سنز پبلشرز

المعراج سنٹر 22 اردو بازار لاہور
0423-7232806

حاجی محمد عظیم بٹ عظیمی قادری
نے مئی 2014ء میں رانا عنایت
پریس سے چھپوا کر اُردو بازار لاہور سے شائع کی۔

قیمت -/80 روپے

**عظیم اینڈ سنز پبلشرز**

الکریم مارکیٹ، اُردو بازار، لاہور 0423-7231806
المعراج سنٹر، اُردو بازار، لاہور 0423-7211207

**ممتاز پبلی کیشنز**

المعراج سنٹر، اُردو بازار، لاہور

اگر کوئی غلطی نظر آئے تو ادارہ کو مطلع کریں تاکہ آئندہ ایڈیشن میں اس کی اصلاح ہو سکے۔
(ادارہ)



# فہرست مضامین

## عملیات ہدہد







## مجربات علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ

## متفرق عملیات حب

# اجازت نامہ عملیات

جو بھی انسان یعنی مرد ہو یا عورت درود شریف سوا لاکھ کی تعداد میں سات روز، گیارہ روز، اکیس روز یا چالیس روز میں پڑھ کر اس کی زکوٰۃ ادا کرے، اس کو زیر نظر کتاب کے تمام اعمال کرنے کی اجازت ہے۔

گذارش ہے کہ اپنے جائز اور شرعی دنیاوی مقاصد کے حصول کے لئے اس کتاب میں دیئے گئے اعمال سے استفادہ کریں۔ ناجائز اور غیر شرعی امور کے آپ خود ذمہ دار ہونگے۔

پیر سید ابوالاسد وارثی



# اعضائے ہُد ہُد کے اعمال

عملیات ہد ہد اپنی نوعیت کے بالکل نئے اور انوکھے عملیات ہیں۔ سب سے پہلے ہم اپنے معزز قارئین کرام کی خدمت میں ہد ہد جو کہ ایک معروف پرندہ ہے اس کے جسمانی اعضا کے مطابق عملیات رقم کرتے ہیں۔ بمطابق شرائط ان کو اگر کیا جائے گا تو ہر صورت میں اللہ کریم کے فضل وکرم سے کامیابی نصیب ہوگی۔

## خون سے:

یہ عمل ہد ہد کے تازہ خون سے کیا جاتا ہے۔ اگر کسی کی خواہش ہو کہ وہ اعلیٰ حکام یا اپنے افسران بالا یا کسی وزیر مشیر کی نظروں میں عزت وتکریم حاصل کرے اور اس کے لئے اس کی اہمیت بڑھ جائے تو اس شخص کو چاہیے کہ وہ ہد ہد کے تازہ خون سے یعنی بجائے روشنائی کے پاک قلم کے ساتھ وہ کلمات طیبات لکھے جو کہ سب سے آخیر میں درج کئے گئے ہیں تو اس کو اپنے نیک مقاصد میں ضرور کامیاب حاصل ہوگی۔

نقش تیار کر کے خشک ہونے کا انتظار کریں اور خشک ہونے کے بعد موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھیں اور تاثیر ملاحظہ فرمائیں۔

## مغز سے:

خدانخواستہ اگر کسی شخص کی قوت مردی باندھ دی گئی ہو یعنی شہوت کی بندش کر دی گئی ہو اور وہ شخص اپنی بیوی کے ساتھ وظیفۂ زوجیت ادا کرنے سے

معذور ہو تو اسے چاہیئے کہ وہ نوچندی اتوار کی رات کو کلمات مذکورہ ہدہد کے مغز پر پڑھے اور قضیب پر طلاء کرے۔

امید ہے کہ پہلی مرتبہ کے عمل سے ہی شہوت کھل جائے گی اور قوت مردی ان شاء اللہ تعالیٰ بحال ہو جائے گی۔

### پروں سے:

اگر ایسے حالات پیدا ہو جائیں کہ کوئی شخص یا چند لوگ کسی کو اپنی زبان درازی سے تنگ کرتے ہوں اور اس کے خلاف جگہ جگہ باتیں کرتے ہوں تو اس کو چاہیئے کہ ان کی زبان بندی اپنی عزت بچانے کے لئے کرے۔ اس مقصد کے لئے چاہئے کہ ہدہد کے پروں پر بروز اتوار کلمات مذکورہ کو پڑھے اور ان کو کسی دہکتے ہوئے تنور میں ڈال دے۔

ان شاء اللہ بدکلاموں کی بدکلامی بند ہو جائے گی۔ تاکید ہے کہ یہ عمل اس صورت میں کیا جائے جب بدکلاموں کو سمجھانے بجھانے کا کوئی فائدہ دکھائی نہ دیتا ہو اور متاثرہ شخص کی عزت و ناموس خطرے میں دکھائی دیتی ہو۔ اگر اس کے برعکس کرے گا تو نقصان کا ذمہ دار خود ہوگا۔

### زبان سے:

خدانخواستہ اگر کسی کی زبان میں لکنت ہو یا وہ بولنے میں اٹکتا ہو اور اس طرح ان کی عزت محفل میں خراب ہو اور ہر جگہ اس کا مذاق اڑایا جاتا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ اپنی اس حالت کو دور کرنے کے لئے ہدہد کی زبان لے کر اس پر کلمات مذکورہ پڑھے اور اس کو موم جامہ کر کے اپنے کسی بھی بازو پر باندھے۔

ان شاء اللہ العزیز لکنت جاتی رہے گی اور اس کی گفتگو میں روانی پیدا ہو جائے گی۔ اب لوگ اس کا مذاق بھی نہیں اڑائیں گے کیونکہ اس کی گفتگو میں روانی



پیدا ہو جائے گی۔

### منقار سے:

خدانخواستہ اگر کوئی کسی عورت یا مرد پر ناجائز قسم کے اور نہایت گھٹیا قسم کے الزام لگاتا ہو اور اپنوں اور غیروں میں بدنام کرتا پھرے تو وہ عورت یا مرد اس کی زبان بندی کے خواہاں ہوں تو چاہیے کہ ہدہد کی منقار پر بروز اتوار کلمات مذکورہ پڑھے۔

پڑھنے کے دوران اس شخص کی زبان بندی کا تصور قائم کرے جو بدنام کر رہا ہے۔ پڑھنے کے بعد منقار کو کسی ایسی جگہ دفن کر دینا چاہیئے جہاں آگ دہک رہی ہو امید ہے کہ وہ اپنی کلامی سے باز آ جائے گا۔

### تاج سے:

اگر کسی کی خواہش ہو کہ وہ جہاں بھی جائے اس کی عزت افزائی کی جائے اور اس کی قدر و منزلت میں ہر جگہ اضافہ ہو تو اُس کو چاہیئے کہ ہدہد کے تاج پر کلمات مذکورہ پڑھے اور تاج کو اپنی پگڑی یا ٹوپی میں پوشیدہ کر کے اپنے سر پر پہنے۔ ان شاء اللہ وہ ضرور اپنے نیک مقاصد میں کامیاب و کامران ہوگا۔

دھیرے دھیرے اس کے مراتب میں اضافہ ہوگا۔ اب لوگ اس کی حد درجہ عزت و تکریم کرنا شروع کر دیں گے۔

### دائیں آنکھ سے:

خدانخواستہ اگر کسی کو شب کوری ہو اور ہر جگہ سے علاج کروا کروا کر مایوس ہو چکا ہو تو اسے چاہیے کہ ہدہد کی داہنی آنکھ لے کر اس پر کلمات مذکورہ پڑھے۔ پڑھنے کے بعد اپنے دائیں بازو پر باندھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے صحت حاصل ہوگی۔

## بائیں آنکھ سے:

اگر کسی کی خواہش ہو کہ اس کا محبوب یا بیوی یا شوہر یا دوست یا کوئی بھی عزیز رشتہ دار اس کے ساتھ حد درجہ محبت سے پیش آئے۔ یا اس کا افسر اس سے اچھا سلوک کرے تو چاہیے کہ ہدہد کی بائیں آنکھ پر کلماتِ مذکورہ پڑھے۔ پڑھنے کے بعد اس کو موم جامہ کر کے اپنے گلے میں ڈال لے۔ یقینی کامیابی حاصل ہوگی۔

## دائیں پاؤں سے:

اگر کسی کو بادِ خام ہو تو اسے چاہیے کہ ہد ہد کے داہنے پاؤں پر کلماتِ مذکورہ پڑھے۔ پڑھنے کے بعد اس کو اپنے بازو پر باندھے۔ بادِ خام کو دور کرنے میں کامیابی حاصل ہوگی۔

## بائیں پاؤں سے:

اگر ایسی صورت حال پیش آجائے کہ کوئی شخص دفتر میں یا جس جگہ بندہ کام کرتا ہو اس کے خلاف غلط باتیں پھیلاتا ہو اور اس شخص کی ملازمت اور عزت خطرے میں ہو تو اسے چاہیے کہ اس شخص کی بدکلامی روکنے کی نیت کرے اور ہد ہد کے بائیں پاؤں پر کلماتِ مذکورہ پڑھے۔ پڑھنے کے بعد اس کو اپنے گلے میں ڈال لے۔ مخالف کی بدکلامی بند ہو جائے گی۔

## کھال سے:

اگر کسی کو ایسی صورت حال کا سامنا ہو کہ کوئی عورت اس کے پیچھے پڑ جائے اور اس وجہ سے اس کی عزت و ناموس خطرے میں ہو اور وہ چاہے کہ اس عورت کی شہوت کو باندھ دے، تاکہ وہ اس کے گلے نہ پڑے تو اس کو چاہیے کہ ہد ہد کی کھال پر کلماتِ مذکورہ لکھے اور ایک بار پڑھ کر اس پر دم بھی کرے۔ ضرور بہ



ضرور وہ عورت بستہ ہوگی اور اس شخص کی جان چھوٹ جائے گی۔

## ناخن سے:

اگر کسی عورت کو اس بات کا یقین ہو جائے کہ بذریعہ عمل اس کی شہوت کو باندھ دیا گیا ہے جس کی وجہ سے اس کی ازدواجی زندگی اجیرن ہو گئی ہو اور گھر اجڑنے کا خطرہ ہو تو اسے چاہیے کہ ہد ہد کے ناخنوں پر کلماتِ مذکورہ پڑھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھے۔ ضرور کامیابی حاصل ہوگی اور وہ پھر سے اپنے گھر میں شاد و آباد ہوگی۔

## دائیں بازو کے پروں سے:

اگر کسی کو ایسی صورت حال پیش آجائے تو کچھ لوگ اس کے خلاف ہوں اور وہ چاہے کہ ان کا گٹھ جوڑ ختم ہو جائے یا یہ کہ کسی کا خاوند یا کسی کی بیوی کسی کے ساتھ تعلق استوار کر رہے ہوں تو ان کے درمیان جدائی ڈالنے کے لئے چاہیئے کہ ہد ہد کے دائیں بازو کے تین پروں پر کلماتِ مذکورہ پڑھے اور اپنا مقصد ذہن میں رکھے۔

پڑھنے کے بعد اس پر دم کر کے کسی بھی ویران جگہ میں دبا دے۔ ان شاء اللہ اپنے مقصد میں ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔

## بائیں بازو کے گوشت سے:

خدانخواستہ اگر کسی کا بازو ٹوٹ گیا ہو یا اس کے بازو میں بوجہ شدید درد رہتا ہو اور باوجود علاج و معالجہ کے آرام نہ آتا ہو تو اسے چاہیے کہ ہد ہد کے بائیں بازو پر کلماتِ مذکورہ پڑھے اور پڑھنے کے بعد دم کر کے اپنے متاثرہ بازو پر باندھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے یقینی طور پر آرام حاصل ہوگا۔

## بائیں بازو کے پروں سے:

اگر ایسی صورت حال ہو کہ چند دوستوں یا میاں بیوی یا بہنوں اور بھائیوں یا عزیز و اقارب میں باہمی پیار و محبت نہ ہو تو چاہیئے کہ اس مقصد کے لئے ہدہد کے بائیں بازو کے تین پروں کے اوپر کلمات مذکورہ صدق نیت سے پڑھ کر دم کرے اور کسی مسجد کی دیوار کے نیچے دبا دے۔ ان شاء اللہ العزیز اپنے نیک مقاصد میں کامیابی و کامرانی حاصل ہوگی۔

## دائیں بازو کے گوشت سے:

اگر کوئی خاتون بانجھ ہو یعنی اس کے گھر اولاد نہ پیدا ہوتی ہو اور ایسی صورت حال پیدا ہو چکی ہو کہ اس کی وجہ سے اس کا گھر اجڑتا ہوا معلوم ہو تو چاہیے کہ ہدہد کے دائیں بازو کے گوشت پر کلمات مذکورہ پڑھ کر دم کرے اور خاتون اپنی کمر میں باندھے۔ بفضلہٖ تعالیٰ اولاد کی نعمت حاصل ہوگی۔

## ہڈیوں سے:

خدانخواستہ اگر کسی کو باؤ کا اثر ہوگیا ہو اور کسی بھی طرح آرام و سکون حاصل نہ ہوتا ہو تو چاہیے کہ ہدہد کی ہڈیوں پر کلماتِ مذکورہ پڑھ کر دائیں بازو پر باندھے۔ بفضلہٖ باری تعالیٰ اس کو مکمل آرام حاصل ہوگا۔

## گوشت سے:

خدانخواستہ اگر کسی کو بھی بادسور ہو اور اس کی پریشانی میں اضافہ ہی ہوتا چلا جارہا ہو تو اس کو چاہیے کہ ہدہد کے گوشت کو اچھی طرح صاف کر کے اس پر مذکورہ کلمات پڑھے۔ پڑھنے ئے بعد اس پر دم کر کے باندھے۔ بفضلہٖ باری تعالیٰ بہت جلد شفا پائے گا۔



## سالن سے:

خدانخواستہ اگر کسی کو بھی کسی بھی قسم کی سستی ہو اور اس کا دل کسی بھی کام کے کرنے پر آمادہ نہ ہو تو چاہیے کہ ہدہد کے گوشت و ہڈیوں کا سالن پکا کر کھائے۔ کھانے سے پہلے اس سالن پر کلمات مذکورہ پڑھ کر دم کرے۔ فوری طور پر سستی ہر قسم کی دور ہو جائے گی۔ ان شاء اللہ العزیز۔

## کلماتِ مذکورہ:

ہم درج بالا سطور میں جن کلمات کا بار بار ذکر کر آئے ہیں۔ ان سے کماحقہ استفادہ حاصل کرنے کے لئے بزرگوں کا ارشاد ہے کہ اس کو مقررہ تعداد میں پہلے پڑھ لیں اور پھر اس کے کرشمات کا نظارہ کریں۔ طریقہ زکوٰۃ یوں ہے کہ کلماتِ مذکورہ کی سوا لاکھ کی تعداد کو چالیس ایام میں متواتر پڑھیں زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔

زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد عامل بن جانے والا شخص جس کو بھی پڑھ کر دے اس کو مکمل فائدہ حاصل ہو۔ مجرب و اکسیر عمل معجزنما ہے۔

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا اللہُ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ یَا اَنْتَ الْمَلِکَ یَا لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ خَلِیْلٌ یَارَزَّاقُ یَارَبُّ یَاوَارِثُ یَا مُحِبُّ یَاشَفِیْقُ یَا لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ

# عملیاتِ ہدہد

## موذی حشرات الارض سے نجات:

مشہور و معروف روایت ہے کہ ایک روز نبی مکرم شفیع معظم ﷺ کسی جنگل میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ہمراہ موجود تھے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا یا رسول اللہ یا حبیب اللہ ﷺ جہاں پر ہم لوگ خیمہ زن ہیں وہاں تو سانپوں، بچھوؤں اور بھڑوں کی بہتات ہے۔ کہیں کسی کو نقصان ہی نہ پہنچ جائے۔

آقائے نامدار باعثِ وجہ وجودِ کائنات فخر دو عالم محمد مصطفےٰ احمد مجتبیٰ ﷺ نے یہ سن کر ارشاد فرمایا کہ ہدہد کا شکار کر کے لاؤ۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے ہدہد کا شکار کیا اور لا کر آقائے دو عالم ﷺ کے حضور پیش کیا۔

رسولِ کریم رؤف الرحیم ﷺ نے فرمایا کہ اس کا سالن پکا کر کھا لو اور اس کے پروں کو کھلی جگہ پر جلاؤ۔ روایت ہے کہ جونہی ہدہد کے پروں کو جلایا گیا اس تمام جگہ سے جہاں پر پڑاؤ تھا سانپ، بچھو اور بھڑ بھاگ کھڑے ہوئے اور دوبارہ دکھائی نہ دیئے۔ بس اس کا دھواں پہنچنے کی دیر تھی۔

چنانچہ بزرگوں کا ارشاد ہے کہ اگر کسی کے گھر یا فیکٹری یا کارخانہ میں یہ صورت حال ہو تو اس صورت حال سے چھٹکارا پانے کے لئے اس جگہ پر اس طرح ہدہد کے پروں کو جلایا جائے کہ تمام اطراف میں اس کا دھواں با آسانی پہنچ جائے پھر یہ شکایت ختم ہو جائے گی۔ واللہ اعلم۔



## جدائی کے لیے:

اگر کسی گھر میں یہ صورت حال پیدا ہو جائے کہ کسی کا خاوند یا کسی کی بیوی خدانخواستہ راستہ سے بھٹک جائیں اور کسی غیر کے ساتھ ان کا تعلق قائم ہو جائے یا کوئی لڑکا یا لڑکی ایسی صورت حال کا شکار ہو جائے جس کی وجہ سے اس کے گھر والے حد درجہ پریشان ہوں اور وہ ان کے غلط تعلق کو ختم کرنا چاہتے ہوں تو چاہیے کہ درج ذیل عمل صدقِ دل سے کریں۔

عمل کا طریقہ یوں بیان کیا گیا ہے کہ ہدہد کی نوک زہریں پیس کر اس کو کسی بھی میٹھی چیز میں ملا کر اس کو کھلا دیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مقصود حاصل ہوگا مگر کامیابی کے لئے پورا یقین و اعتماد حد درجہ ضروری ہے۔

## زہر کے اثر سے نجات:

خدانخواستہ اگر کسی نے زہر کھا لیا ہو یا کسی نے دشمنی، بغض یا عداوت کی وجہ سے اسے کھلا دیا ہو اور اس کی حالت غیر ہوتی جا رہی ہو تو بزرگوں نے ذیل کا عمل تجویز کیا ہے جو کہ حد درجہ مجرب و اکسیر ہے۔

طریقہ کچھ یوں ہے کہ ہدہد کے گوشت اور ہڈیوں کو دھوپ میں نہیں بلکہ سایہ میں خشک کریں۔ جب بالکل خشک ہو جائے تو اس کو متاثرہ شخص کو کھلا دیں۔ بفضلہٖ باری تعالیٰ زہر کا اثر معدوم ہو جائے گا اور مریض بہت جلد صحت یاب ہو جائے گا۔

## بلیات سے نجات:

خدانخواستہ اگر کسی گھر میں دکان میں یا فیکٹری و کارخانہ میں بلاؤں نے ڈیرے لگا لئے ہوں اور نجات کا کوئی راستہ دکھائی نہ دیتا ہو تو بزرگوں نے ذیل کا عمل اس صورت حال سے نجات کے لئے تجویز کیا ہے جو کہ حد درجہ اکسیر

و مجرب ہے۔

عمل یوں بزرگوں نے بیان فرمایا ہے کہ ہدہد کے پنجوں کی ہڈیوں کو متاثرہ جگہ پر رکھنے سے تمام بلیات سے یعنی بلاؤں وغیرہ سے نجات حاصل ہو جاتی ہے۔ اسی طرح اگر کوئی بھی اپنی فیکٹری، کارخانہ یا اپنے گھر میں ہدہد کو رکھے تو یقینا آفات و بلیات سے حفاظت ہو جاتی ہے اور کسی دشمن کا وار اس پر کامیاب نہیں ہونے پاتا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

## شدید کمزوری سے نجات:

خدانخواستہ اگر کسی بھی وجہ سے کسی مرد و زن کو شدید کمزوری و نقاہت محسوس ہو رہی ہو اور وجہ سمجھ میں نہ آرہی ہو یعنی کوئی علاج و معالجہ بھی کارگر ثابت نہ ہوتا ہو تو بزرگوں نے اس مقصد کے لئے تجویز فرمایا ہے کہ ہدہد کی گردن کو اچھی طرح بھون کر کھانے سے نادیدہ کمزوری و نقاہت سے نجات حاصل ہو جاتی ہے۔ ان شاء اللہ العزیز۔

## اعلیٰ حکام کے آگے سرخرو ہو:

اگر کسی کی خواہش ہو کہ اعلیٰ حکام یا افسران بالا کے آگے اس کی عزت و تکریم ہو اور وہ ہر مرحلہ میں اور ہر معاملہ میں سرخرو ہو تو بزرگوں نے ارشاد فرمایا ہے کہ اسے چاہئے کہ ہدہد کی ہڈیوں کو اچھی طرح صاف کر کے پتھر پر گھسے اور جو بھی سفوف حاصل ہو اس کو اپنے چہرہ پر اس وقت ملے جب اس نے اعلیٰ حکام یا افسران بالا کے پاس جانا ہو۔

اس عمل کی بدولت اعلیٰ حکام یا افسران بالا کے آگے ہر معاملہ میں سرخرو ہوگا اور اس کی عزت و تکریم میں روز بروز اضافہ ہوگا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔



## پریاں تسخیر ہوں:

اگر کسی کی خواہش ہو کہ وہ پریوں کو تسخیر کرے تو اس کو چاہئے کہ جب بھی پریوں کو تسخیر کرنے والا عمل کرے تو ہدہد کی دونوں آنکھوں کو اچھی طرح گھس کر اپنی آنکھوں میں سرمہ کی طرح لگا لے۔ پریوں کو تسخیر کرنے کے لئے مجرب عمل ہے۔

## قوتِ باہ میں اضافہ:

کسی کی بھی اگر خواہش ہو کہ اس کی مردانہ قوت میں اضافہ ہو یا کوئی شخص قوتِ مردمی میں انحطاط کا شکار ہو تو بزرگوں کا ارشاد ہے کہ ہدہد کے خایہ کو کھانے سے اس کی قوتِ مردانہ میں حد درجہ اضافہ ہو جاتا ہے۔

## تسخیرِ خلائق کے لیے:

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ لوگ اس کی بے پناہ عزت و تکریم کریں اور اس کی تعظیم میں کمی واقع نہ ہو تو اسے چاہیے کہ ہدہد کے دائیں بازو کے پروں کو اپنے پاس رکھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مخلوق اس کی عزت و تکریم کرے گی اور وہ جادو ٹونہ سے بھی محفوظ و مامون رہے گا۔

## کند ذہنی سے نجات:

اگر کسی کے بال بچے کند ذہن ہوں اور انہیں اپنا پڑھا ہوا سبق یاد نہ رہتا ہو تو ایسی صورتِ حال کے تدارک کے لئے چاہیے کہ ہدہد کی زبان کو کسی سایہ دار جگہ پر سوکھا کر بچے کو کھلا دیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بچہ ذہین ہو جائے گا اور اس کی کند ذہنی کی شکایت بھی ختم ہو جائے گی۔

## عزیز واقارب کی نظروں میں عزت کے لئے:

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ پورے خاندان میں اور تمام عزیز واقارب میں یعنی ہر جگہ اس کی عزت وتکریم ہو اور وہ جہاں بھی جائے اس کو تعظیم حاصل ہو تو اس کو چاہیئے کہ ہدہد کے تمام پروں کو اپنے گھر میں رکھے۔ ان شاء اللہ تعالی العزیز تمام عزیز واقارب اس کی پہلے سے بڑھ کر عزت وتکریم کریں گے۔

## جملہ مقاصد کے حصول کے لئے:

یہ عمل بہت مجرب ومکرم ہے۔ اگر ایسے مقصد ہوں جو کہ کسی بھی طرح پورے نہ ہوتے ہوں اور نہ ہی کوئی ان کے حصول کی سبیل دکھائی دیتی ہو تو بزرگوں نے فرمایا ہے کہ درج ذیل دُعا مکرم کو پڑھ کر اس نقش پر دم کرے جو ھدھد کے خون سے پاک وصاف کاغذ پر لکھے گا۔ نقش پر دم کرنے کے بعد حفاظت سے اپنے پاس رکھے۔ جملہ مقاصد ضرور بہ ضرور حاصل ہوں گے۔

یاد رہے کہ جس قدر بھی اعمال درج کئے جا رہے ہیں ان سے کما حقہ استفادہ حاصل کرنے کے لئے ضروری ہے کہ ان کی زکوۃ جو کہ پڑھائی کی صورت میں ہوتی ہے ادا کردی جائے۔ پڑھائی چالیس روز میں سوالاکھ مرتبہ ہوتی ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
اَلْعَیُّ اَحْکَمُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَاحَنَّانُ یَامَنَّانُ یَادَیَّانُ
یَاسُبْحَانُ بِالْاَسْمَایَاھُدْھُدُ بِحَقِّ سُلَیْمَانِ بِنْ دَاوٗدُ
عَلَیْہِ السَّلَامُ وَبِحَقِّ اِنَّہٗ مِنْ سُلَیْمَانَ وَاِنَّہٗ بِسْمِ اللّٰہِ
الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اَلَّا تَعْلُوْا عَلَیَّ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ
الرَّاحِمِیْنَ



## اپنی محبت میں بے قرار کرنے کے لئے:

اگر کسی کی خواہش کسی کو بھی اپنے عشق ومحبت میں بے قرار کرنے کی ہو تو اس کو چاہیئے کہ ہدہد کے خون کو عرق گلاب میں اچھی طرح ملا کر محلول کی شکل دے کر اس پر دم کرے اور مطلوب کے گھر میں کسی بھی جگہ دبا دے۔ یقیناً وہ بے قرار ہوگا۔

## موہنی کاجل برائے حب:

بڑا ہی زبردست عمل ہے۔ اگر اس کو صدق دل سے کیا جائے تو یقینی کامیابی حاصل ہوتی ہے۔ عمل کچھ یوں ہے کہ ہدہد کی زبان کو لے کر تو چندی جمعرات کو نئی اور پاک روئی میں لپیٹ کر چنبیلی کے تیل میں چراغ میں جلائے اور کاجل بنائے۔

جب تک چراغ جلتا رہے درج بالا کلمات کو پڑھتا رہے۔ عمل جب پورا ہو جائے تو روزانہ اس کاجل پر ۳۰۳ مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد پڑھے۔ جب اکیس روز مکمل ہو جائیں تو سمجھ جائیں کہ کاجل تیار ہے۔ تاکید ہے کہ جب بھی اس کاجل کو اپنی آنکھوں میں لگائیں تو شیشے میں دیکھ کر مت لگائیں۔ کاجل لگانے کے بعد سب سے پہلے اپنے مطلوب کے سامنے ہی جائیں۔ فوری اثر ہوگا۔ مجرب ہے۔

## برائے حب:

اگر کس کو اپنی حب میں بے قرار کرنا ہو تو اس مقصد کے لئے چاہیئے کہ ہدہد کے دائیں بازو کے پر کے ساتھ درج بالا کلمات کا نقش تیار کرے اور جب نقش تیار ہو جائے اور اچھی طرح خشک ہو جائے تو اپنے پاس حفاظت سے رکھے ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔

یاد رہے کہ ہدہد کے پر کو قلم کی طرح استعمال کرے اور خشک و زعفران اور عرق گلاب کے ساتھ ان کلمات کا نقش لکھے۔

## حب میں کامیابی:

حب میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے چاہئے کہ مشک و زعفران کو عرق گلاب میں اچھی طرح ملا کر قدرے اپنے چہرے پر مل لیں۔ جس کو حاصل کرنا مقصود ہو اس کا تصور ذہن میں رکھیں۔ جب بھی اس کے سامنے جائیں وہ بے قرار ہو۔

## اپنا مطیع کرنے کے لئے:

اگر کسی کو اپنا مطیع کرنا مقصود ہو تو چاہئے کہ اس مقصد کے لئے ہدہد کا مغز حاصل کرے اور اس پر کلمات درج بالا پڑھ کر دم کر کے جس کو حاصل کرنا مقصود ہو کھلا دے۔ فوراً ہی اثر دکھائے گا۔ کسی بھی طعام میں مغز کو ملا کر کھانا بہتر ہوتا ہے۔

## مطلوب حاصل ہو:

اگر کسی بھی طرح کسی کا مطلوب اس کو حاصل نہ ہوتا ہو تو اس کو چاہئے کہ ہدہد کا تاج اپنے دائیں بازو پر باندھ لے۔ مطلوب ضرور اس کو حاصل ہوگا۔

## تسخیر خلائق کے لئے:

جس کسی کی خواہش ہو کہ ہر بندہ اس کی عزت و تکریم حد درجہ کرے تو اس کو چاہئے کہ ہدہد کی دائی آنکھ لے کر اسے کسی سایہ دار جگہ پر خشک کرے۔ جب دیکھے کہ اچھی طرح خشک ہو گئی ہے تو اس کو سرمہ کے ساتھ گھسیں۔ جب بھی آنکھوں میں لگا کر اپنے مطلوب کے سامنے جائے گا تو دیکھے گا کہ وہ از خود رفتہ ہوتا جا رہا ہے۔ نہایت مجرب اور بہت مفید اثرات اس کے مرتب ہوتے ہیں۔ گھسنے



سے پہلے اس پر درج کلمات ضرور پڑھ کر دم کرنا ہے۔

## مہربان کرنے کے لئے:

اگر چاہے کہ کسی کو خود اپنے آپ پر مہربان کرے تو چاہئے کہ ہدہد کی بائیں آنکھ اپنی انگشتری میں نگینہ والی جگہ پر رکھ لے۔ مقصد میں ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔

## دیوانگی سے نجات:

اگر کسی کو دیوانگی کے دورے پڑتے ہوں تو چاہئے کہ ہدہد کے سر کو مشک و زعفران میں اچھی طرح ملا کر مریض کو کھلا دے۔ دیوانگی ختم ہو جائے گی۔

## ضعفِ بصر سے نجات:

اگر کسی کو ضعفِ بصر یعنی کم دکھائی دینے کی شکایت ہو تو ہدہد کی چربی حاصل کرے اور آنکھوں میں لگائے۔ ضعفِ بصر سے یقینی نجات حاصل ہوگی۔

## فرزندِ نرینہ پیدا ہو:

اگر کسی خاتون کے ہاں بیٹیاں ہی پیدا ہوتی ہوں اور وہ اولادِ نرینہ کو ترستی ہو تو اُسے چاہئے کہ ہدہد کے رودہ کو کسی سایہ دار جگہ پر خشک کر کے گھوڑی کے دودھ میں ملا کر اس متاثرہ خاتون کو کھلا دیں۔ یقیناً فرزندِ نرینہ پیدا ہوگا۔

## لوگوں کی نظروں میں عزیز ہو:

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ لوگوں کی آنکھوں میں وہی عزیز تر ہو تو اسے چاہئے کہ ہدہد کے سینہ کی ہڈیوں کو دم کر کے اپنے پاس رکھے۔ یقیناً وہ تمام لوگوں کی نظروں میں عزیز و محترم ہوگا۔ اور سب لوگ اس کی عزت و تکریم کریں گے۔

### دشمنوں کا گھر ویران ہو:

اگر کسی کو اس کے دشمنوں نے حد درجہ تنگ کر رکھا ہو اور اس کو کسی بھی طرح سکھ کا سانس نہ لینے دیتے ہوں تو اسے چاہیئے کہ کسی طرح دشمنوں کے گھر میں ہدہد کے پاؤں کا گوشت جلائے۔ بہت جلد دشمنوں کا گھر ویران ہو جائے گا۔

### ہر کوئی عزت کرے:

اگر کسی کی خواہش ہو کہ ہر کوئی اس کی عزت و تکریم کرے تو اسے چاہیئے کہ ہدہد کے پاؤں اپنے پاس رکھے۔ ہر کوئی اس کو پسند کرے گا اور اس کی عزت کرے گا۔

### تھکاوٹ سے نجات:

اگر معمولی چلنے پھرنے یا کوئی بھی کام کاج کرنے سے شدید تھکاوٹ کا احساس ہوتا ہو تو اس سے نجات حاصل کرنے کے لئے ہدہد کے دائیں پاؤں کی ہڈیاں اپنے پاس رکھے تھکاوٹ سے یقینی نجات حاصل ہوگی۔

### وظیفۂ زوجیت میں تھکاوٹ نہ ہو:

اگر ایسی صورت حال پیدا ہو جائے کہ اپنی زوجہ کے ساتھ وظیفہ زوجیت ادا کرکے شدید تھکاوٹ محسوس ہوتی ہو تو اُس کو چاہیئے کہ ہدہد کی زبان کو اپنے پاس رکھے۔ کبھی وظیفہ زوجیت کے بعد تھکاوٹ نہ ہوگی۔

### بیوی اپنے راز اگل دے:

اگر چاہے کہ اس کی بیوی دل کے راز اگل دے تو چاہیئے کہ ہدہد کا



سوئی ہوئی بیوی کے دل کے مقام پر رکھ دے۔ اس کی بیوی فر فر راز اگلنے لگے گی اور اس کو اس بات کا احساس بھی بعد میں نہ ہوگا کہ اس نے راز اگل دیئے ہیں۔

### سنگ دل محبوب موم ہو:

اگر کسی کا محبوب سنگدل ہو اور کسی بھی طرح التفات نہ کرتا ہو تو چاہیئے کہ ہدہد کی بائیں آنکھ کا تعویذ بنا کر یا تو اپنے گلے میں ڈال لے اور یا پھر اپنے بازو پر باندھ کر اپنے محبوب کے پاس جائے یقیناً محبوب موم ہو جائے گا اور اس سے محبت سے پیش آئے گا۔

### مطیع و فرمانبردار کرنے کے لئے:

اگر کسی کو اپنا مطیع و فرمانبردار کرنا مقصود ہو تو چاہیئے کہ ہدہد کے ناخن اور اپنے ناخن لے کر کسی مٹی کے برتن میں جلائیں اور حاصل شدہ راکھ کو کسی میٹھی چیز میں ملا کر اس کو کھلا دیں۔ یقیناً وہ جس کو مطیع و فرماں بردار کرنا چاہے وہ مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا۔

### مطلوب حاصل ہو:

اگر کوئی بھی جائز مقصد کے لئے کسی کو حاصل کرنا چاہے یعنی اس کے ساتھ نکاح کی تمنا ہو تو اس مقصد کے حصول کے لئے بزرگوں نے ارشاد فرمایا ہے کہ ہدہد کی چونچ کو کاٹ کر بالکل باریک پیس کر کسی بھی میٹھی چیز میں ملا کر کھلا دینے سے کامیابی حاصل ہوتی ہے۔

تاکید کی جاتی ہے کہ یہ عمل بھی اور دیگر اعمال میں سے کوئی بھی عمل ہرگز ہرگز ناجائز مقاصد کے لئے نہ کیا جائے۔ اگر اس کے باوجود کوئی عورت یا مرد کرے گا تو اس کے نقصان اور گناہ کا ذمہ دار وہ خود ہوگا۔ یہ عمل بھی شرعی ضرورت

کے لئے ہی کیا جائے یعنی نکاح کے لئے جو کہ اسلام میں ہر عورت و مرد پر فرض ہے۔

## تسخیرِ محبوب کے لئے:

اگر کسی کا محبوب یا شوہر یا محبوب بیوی ناراض ہو جائے اور منانے کی تمام تر کوششیں ناکام ہوتی دکھائی دیں تو ایسے میں اس عمل کو کرنے کا بزرگوں نے مشورہ دیا ہے تاکہ ان کا گھر اجڑنے سے بچ جائے۔ گزارش ہے کہ بزرگانِ دین نے ان اعمال وغیرہ کو عامۃ الناس کی فلاح و بہبود کے لئے عیاں فرمایا ہے تاکہ ان کے دینی و دنیاوی مسائل آسانی کے ساتھ حل ہو جایا کریں۔

عام طور پر دیکھا یہ گیا ہے کہ اگر اس قسم کی صورتِ حال کا کسی کو بھی سامنا کرنا پڑ جائے تو خود ساختہ قسم کے عاملین اپنے پیسے کھرے کرنے کے لئے طرح طرح کے عملیات بتلاتے ہیں مگر ڈھاک کے وہی تین پات کہ ان کا گھر ہی اجڑ جاتا ہے۔

اس مقصد کے پیشِ نظر بزرگوں نے ان عملیات کو برسرِ عام کیا ہے تاکہ اگر خدانخواستہ کسی گھر میں ایسی صورت حال پیدا ہو جائے تو تھوڑی سی ہمت کر کے خود ہی ان مشکل حالات سے خود کو نکال لیا جائے۔ مگر اس کی کامیابی کے لئے صدقِ دل سے دُعا کرنا از بس ضروری قرار دیا گیا ہے اور اللہ کریم علیم و خبیر کی ذاتِ اقدس پر کامل یقین بھی کامیابی کی ضمانت ہے۔

طریقہ کچھ یوں بیان کیا گیا ہے کہ اگر ایسے حالات پیدا ہو جائیں تو پھر ہدہد کی زبان حاصل کر کے اس کو اچھی طرح صاف کر کے اس پر ۲۱ مرتبہ درج ذیل کلمات پڑھ کر دم کر کے گوشت کے ساتھ پکائے۔ اب اس پکے ہوئے گوشت کو ناراض میاں یا ناراض بیوی کو کھلا دیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ان کی ناراضگی رفع ہو جائے گی اور پھر کبھی ایسی صورت حال پیدا نہ ہوگی۔ بفضل تعالیٰ یاد رہے کہ یہ عمل



صرف اور صرف جائز مقصد کے لئے کیا جائے تاکہ بندہ ثواب کا حق دار بن کر دارین کی خوشیاں حاصل کرے۔

کلمات ملاحظہ ہو:

ھو غوس، دی توس، مسمخوس، محکوس بہ طالب بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں

# مجربات علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ

درج ذیل عملیات مجربات علامہ جلال الدین سیوطی سے ماخوذ ومنتخب ہیں جس کی افادیت مسلمہ ہے اور جنہیں لاتعداد لوگوں نے آزمایا ہے۔ ملاحظہ فرمایئے:

## عورت مسخر ہو:

اگر کسی عورت کو مسخر کرنا مقصود ہو تو اس کے لئے چاہیئے کہ ہدہد کے ناخن اور اپنے ناخن کاٹ کر اچھی طرح جلائے اور اس کی راکھ کو بالکل باریک پیس کر مطلوبہ عورت کو کسی بھی شیریں پانی میں حل کر کے پلادے۔ مطلوبہ عورت اس کے حب میں شدت سے بے قرار ہوگی۔

## تسخیرِ خلائق کے لئے:

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ ہر انسان اس کے ساتھ محبت والفت سے پیش آئے تو اس کو چاہیئے کہ ہدہد اور ابابیل کی ایک ایک آنکھ بطور تعویذ اپنے پاس رکھے۔

اب جو بھی اس کو مس کرے یا مصافحہ کرے گا ہمیشہ اس کے ساتھ عزت وتکریم کے ساتھ پیش آئے گا۔ اور جو لڑنے کی کوشش کرے گا مغلوب ہوگا۔ اس عمل کو بھی غلط کاموں کے لئے ہرگز استعمال نہ کیا جائے ورنہ گناہ کرنے کا عذاب شدید ہوگا۔



## کسی کے دل کا حال سننے کے لئے:

اگر یہ خواہش ہو کہ کسی سے اس کے دل کا حال ان کے ہی منہ سے یعنی اس کی زبانی سن لیا جائے تو اس کے لئے ہدہد کی دائیں پسلی کی ہڈیاں لے کر سوئے ہوئے کے سر کے نیچے رکھ دی جائے تو وہ اپنے دل کے حال کو بیان کرنا شروع کر دے گا اور اس کو جاگنے کے بعد اس کا علم ہی نہ ہوگا۔

## حمل قائم رہے:

خدانخواستہ اگر ایسی صورت حال پیش آجائے کہ کسی خاتون کو حمل تو ہو جاتا ہو مگر ٹھہرتا نہ ہو تو یہ بہت پریشان کن مرحلہ ہو جاتا ہے کیونکہ بسا اوقات تو گھر اجڑنے کا بھی خطرہ محسوس ہونے لگتا ہے۔ ایسی صورت حال اگر ہو تو جب متاثرہ خاتون حیض سے پاک وصاف ہو جائے تو دو تین روز تک متواتر دن میں ایک وقت ہدہد کا شوربہ پیئے اور اس دوران اپنے خاوند سے قربت نہ کرے۔

دو تین روز کے پرہیز کرنے کے بعد اپنے خاوند سے مقاربت کرے۔ اللہ تعالیٰ جل شانہ کے فضل وکرم سے اولاد کی نعمت سے سرفراز ہوگی اور حمل کے نہ ٹھہرنے سے جو پریشانی لاحق ہو چکی تھی دور ہو جائے گی۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

## جوؤں کا یقینی خاتمہ:

اگر ایسی صورت حال پیدا ہو جائے کہ کسی گھر میں زیادہ تر افراد کے سروں میں یا چند ایک کے سر میں جوؤں نے بسیرا کر رکھا ہو اور ہر طرح کے علاج سے بھی دور نہ ہوتی ہوں تو ہدہد کا تاج لے کر آگ میں جلائے اور حلوے میں ملا کر جوؤں والے سر پر لگائیں۔ جوؤں کا یقینی خاتمہ ہو جائے گا۔

## بیاضِ عین کے لئے:

بیاض عین یعنی شدید ترین ضعف نظر کے لئے ہدہد اور چیل کے پتے لے کر انہیں سایہ دار جگہ میں رکھ کر اچھی طرح خشک کریں۔ جب خشک ہو جائیں تو اچھی طرح باریک پیس کر صاحب بیاض عین استعمال کرے۔ مجرب و اکسیر ہے۔

## بیاضِ عین کا خاتمہ:

بیاض عین کے خاتمہ کے لئے ہدہد کا پتہ اور مچھلی کا پتہ دونوں لے کر کسی سایہ دار جگہ پر خشک کریں اور خشک ہونے کے بعد خوب اچھی طرح باریک پیس کر سفوف بنالیں اور سرمہ کی طرح لگائیں بہت جلد مفید اثرات مرتب ہوں گے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ العزیز۔

## بیاضِ عین رفع کرنے کے لئے:

بیاض عین رفع کرنے کے لئے ہدہد کی آنکھیں خشک کر کے بطور سرمہ متاثرہ شخص کی آنکھوں میں ڈالیں۔ حد درجہ مفید ہے۔

## قولنج کا مرض دور ہو:

درد قولنج بہت ہی شدید ہوتا ہے اور پریشان کن بھی۔ اگر خدانخواستہ کسی کو یہ درد ہو رہا ہو تو اس کو فوری طور پر ہدہد کا کھانا پکا کر کھلانے سے مرض دور ہو جاتا ہے۔ مجرب ہے۔

## اندھیرے میں بھی پڑھ لیں:

ہدہد۔ کے خون میں جہاں اور بہت سی تاثیرات وصفات ہیں وہیں یہ بھی صفت موجود ہے کہ اگر ہدہد کے خون کو سرمہ کی طرح آنکھوں میں لگا لیا جائے تو



اندھیرے میں پڑھنا ممکن ہو جاتا ہے۔

## غیبی اشیاء نظر آئیں:

مَالِيَ لَآ اَرَى الْهُدْهُدَ ۖ اَمْ كَانَ مِنَ الْغَآئِبِيْنَ
لَاُعَذِّبَنَّهٗ عَذَابًا شَدِيْدًا اَوْ لَاَاذْبَحَنَّهٗٓ اَوْ لَيَاْتِيَنِّيْ
بِسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ فَمَكَثَ غَيْرَ بَعِيْدٍ فَقَالَ اَحَطْتُّ بِمَا لَمْ
تُحِطْ بِهٖ وَجِئْتُكَ مِنْ سَبَاٍ بِنَبَاٍ يَّقِيْنٍ

احتیاط یہ کریں کہ جب نقش لکھیں تو آپ بالکل تنہا ہوں یعنی آپ کو دیکھ کوئی نہ رہا ہو۔ جب نقش مکمل ہو جائے تو فوری طور پر پانی میں دھو کر اس پانی میں تینوں اشیاء کو بھگو دے تاکہ بالکل صاف ہو جائے۔

اب اس پانی میں شامل تینوں اشیاء کو اپنے ہاتھوں سے اچھی طرح مسل دیں تاکہ ایک محلول سا بن جائے۔ اب اس محلول کو آنکھوں میں سرمہ کی طرح لگا لیں۔ آپ کو زمین میں پوشیدہ اشیاء اور خزانہ صاف دکھائی دے گا۔

## بند تالا کھولنے کا عمل:

تالا خواہ لوہے کا ہو یا کسی دوسری دھات کا اس کو کھولنے کا عمل یہ ہے کہ ہدہد کو اپنے بائیں ہاتھ سے ذبح کرے اور نمک حل کئے ہوئے پانی میں اسے اچھی طرح پکائیں۔ جب گوشت بالکل گھل جائے اور پانی میں ہی مل کر رہ جائے اور بس ہڈیاں ہی بچیں۔

اب آپ دیکھیں گے کہ اچھی طرح پک چکا ہے تو اس کو ڈھکنے والے برتن میں محفوظ کر کے رکھ لیں اور سنیچر کے روز طلوع آفتاب سے صبح طلوع آفتاب تک رکھیں۔ اب اس شوربہ میں سے نچوڑ نچوڑ کر ہڈیاں نکال لیں اور محفوظ کر لیں۔

آپ دیکھیں گے کہ ان تمام ہڈیوں میں سے صرف ایک کا رنگ دوسری

ہڈیوں سے بالکل ہی مختلف ہوگا۔ جو بالکل الگ رنگ والی ہڈی ہوگی وہی کام کی ہڈی ہوگی۔ بتایا جاتا ہے کہ اگر اس ہڈی پر حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ ماجدہ کا نام وتیوس لکھ کر اپنے ہاتھ میں پکڑ کر کسی بھی تالے کو ہاتھ لگانے سے تالہ بغیر چابی کے ہی کھل جاتا ہے۔

## محبت کے لئے:

یہ بھی عجیب تاثیر والا عمل ہے اگر محبت میں اضافہ اور استحکام کے مقصد سے نر ہدہد کا دل عورت کو اور مادہ ہدہد کا دل مرد کو کسی بھی کھانے میں پکا کر کھلایا جائے تو وہ کھلانے والا یا کھلانے والی کی محبت والفت میں فریفتہ ہو۔

## بند شہوت کھولنے کے لئے:

اگر عملیاتِ کے ذریعہ سے کسی عورت یا کسی مرد کی یا دونوں میاں بیوی کی شہوت کو باندھ دیا گیا ہو اور وہ وظیفۂ زوجیت ادا کرنے سے معذور ہو جائیں تو اس کو کھولنے کے لئے ہدہد کے سات انڈے حاصل کر کے ان کو اچھی طرح ابال لیں۔ جب انڈے ابال لیں تو ان پر درج ذیل کلمات زعفران اور عرقِ گلاب سے لکھیں۔ کلمات یہ ہیں:

قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ لا بِهِ السِّحْرُ ط اِنَّ اللّٰهِ سَيُبْطِلُهٗ ط
اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ

جب لکھائی خشک ہو جائے تو اب کسی صاف و پاک تیز چھری کے ساتھ ان انڈوں کو باری باری درمیان میں سے آدھا آدھا کاٹیں اور ایک حصہ مرد کھائے تو دوسرا حصہ عورت کھائے۔ اسی طرح سات انڈے کاٹ کر میاں بیوی کھالیں۔ ان شاء اللہ بندش کھل جائے گی۔



## گائے اپنے بچھڑے سے محبت کرے:

اگر ایسی صورت حال پیش آجائے کہ کسی کی گائے اپنے بچھڑے کے ساتھ نفرت کرنے لگے تو یہ بڑی پریشان کن صورتِ حال ہو جاتی ہے کیونکہ اس طرح وہ آرام وسکون سے دودھ نہیں دیتی۔

اگر ایسی صورت حال پیش آجائے تو پھر ہدہد کی چونچ لے کر گائے کے گلے میں ڈوری کے ساتھ لٹکادیں۔ ان شاء اللہ العزیز اپنے بچھڑے کے ساتھ محبت کرنے لگے گی۔

## بچہ نیند میں نہ چونکے:

خدانخواستہ اگر بچہ کسی گہری نیند میں سویا ہونے کے باوجود گھڑی گھڑی چونک اٹھتا ہو تو اس کو رفع کرنے کے لئے ہدہد کا دایاں پاؤں اچھی طرح دھو کر صاف کر کے بچے کے گلے میں لٹکادیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بچہ نیند میں سویا ہوا جاگے گا نہیں۔

## بدخوابی دور ہو:

اگر کسی کو آرام وسکون کے ساتھ نیند نہ آتی ہو اور وہ گہری نیند کو ہی ترس جائے تو اس کو یہ چاہیئے کہ ہدہد کا دایاں پاؤں اپنے گلے میں دوڑی کے ساتھ لٹکا لے۔ ضرور گہری نیند آئے گی۔ یہ بات ضرور یاد رکھیں کہ اگر بایاں پاؤں باندھ لیا تو ہرگز نیند نہ آئے گی۔

## غیبی مخلوق نظر آئے:

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ اس کو جنات اور پریاں یا دیگر غیبی مخلوق دکھائی دے تو اس کو چاہئے کہ ہدہد کو لے کر اس کو ہدہد کے ہی پتہ کے ساتھ

اچھی طرح پیس کر سرمہ کی طرح اپنی آنکھوں میں لگائے۔ اس کو لگاتے ہی غیبی مخلوق دکھائی دینا شروع کر دے گی مگر اس کے لئے بہت زیادہ قوت ارادی اور بلند حوصلگی کی ضرورت ہوتی ہے ورنہ ذہنی توازن بھی الٹ سکتا ہے۔

## لوگوں سے پوشیدہ رہے:

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ وہ امراء اور وزراء کے ہاں جائے یا کسی ایسے دفتر یا عمارت میں جانا چاہے جہاں وہ دیکھا نہ جا سکے تو اس مقصد کے لئے ہدہد کی آنکھیں اور پتہ دونوں کو اچھی طرح مسل کر پورے بدن پر مل لے۔ اس طرح ملے کہ جسم کا کوئی بھی حصہ باقی نہ رہ جائے۔ اب ہدہد کی کھال کو لے کر اس کے دو ٹکڑے کر لے اور دایاں ٹکڑا اپنے پاس رکھ لے۔ اس عمل کی بدولت سوائے اللہ کے کوئی بھی اس کو دیکھ نہ پائے گا۔

## ضعفِ بصر کا خاتمہ:

اگر خدانخواستہ کسی کی بینائی کمزور ہو گئی ہو تو اس کو پہلے کی طرح بحال کرنے کے لئے چاہیئے کہ ہدہد کے سر کو اچھی طرح کوٹ کر چھان لیں اور اس کو سرمہ کی طرح اپنی دونوں ہی آنکھوں میں لگائیں۔ فوری اثر دکھائے گا۔

## بپھرا ہوا ہجوم منتشر ہو جائے:

اگر خدانخواستہ ایسی صورت حال پیدا ہو جائے کہ کوئی ہجوم غصہ کی حالت میں کسی کی طرف بڑھتا ہوا چلا جا رہا ہو تو ان کو منتشر کرنے کے لئے ہدہد کا پتہ پیس کر ہجوم کے درمیان چھڑک دیں۔ بپھرا ہوا ہجوم خود بخود منتشر ہو جائے گا اور ہنگامہ فرد ہو جائے گا۔



## دائمی کھانسی ختم کرنے کے لئے:

خدانخواستہ اگر کسی کو خود یا اس کے کسی بزرگ یا عزیز کو دائمی کھانسی ہو اور بہت زیادہ علاج و معالجہ سے بھی ختم نہ ہوتی ہو تو چاہیئے کہ ہدہد کے گوشت ہڈیاں وغیرہ یعنی سب کچھ اچھی طرح جلا کر اس کا باریک سفوف بنا لیں۔

اب اس سفوف کو خالص شہد میں خوب اچھی طرح ملا کر محفوظ کر لیں اور نہار منہ دانت صاف کر کے ایک چمچ بھر چاٹ لیں۔ کھانسی کو فوری آرام آ جائے گا جبکہ قوت باہ میں بھی اضافہ ہوگا۔

## اپنا والہ و شیدا بنانے کے لئے:

اگر کسی کے دل میں یہ خواہش ہو کہ کسی کو اپنا والہ و شیدا بنائے مگر وہ اس کی طرف دھیان ہی نہ کرتا ہو تو اسے چاہیئے کہ ہدہد کا تازہ خون لے کر سپاری میں ملائے جب اچھی طرح مل جائے تو اس سپاری کو خوب باریک کر کے رکھ لے۔

اس کٹی ہوئی سپاری میں سے محض چٹکی بھر بھی کسی کو کھلانے سے وہ آپ کا دل و جان سے والہ و شیدا ہو جائے گا۔

## حب کے لئے کاجل:

اس کاجل کی تیاری کے لئے سورج گرہن کا انتظار کرنا ہوتا ہے جب یہ معلوم ہو جائے کہ کس روز سورج گرہن ہوگا تو اس عمل کی تیاری کرنا ہوتی ہے جب یہ معلوم ہو جائے کہ کس روز سورج گرہن ہے تو اسی روز طلوع آفتاب سے لے کر اختتام سورج گرہن تک ان کلمات کو پڑھنا ہے جو کہ آخر میں دیئے جائیں گے۔

اس کے بعد کسی نوچندی اتوار کا انتظار کرے اور جب نوچندی اتوار ہو تو اس روز سعد ساعت میں ہدہد کو خود ذبح کرے اور اس کا خون کسی پاک و صاف برتن میں جمع کر لے اس کے بعد اس قدر اپنا خون بھی سرنج کے ذریعہ نکال کر اس

میں شامل کرلے۔

اس طرح دونوں جب یکجان ہو جائیں تو اس مشترکہ خون کو روغنِ چنبیلی میں ڈال کر اچھی طرح ہلالیں اور مٹی کے بالکل نئے چراغ میں ڈال کر اس میں نئی اور پاک روئی کی بتی بنا کر جلائیں اور حسب طریقہ کاجل تیار کریں۔

جب کاجل تیار ہو جائے تو کسی ڈبیہ وغیرہ میں اس کو محفوظ کرلیں اور جب بھی اس کو استعمال کرنا ہو یعنی آنکھوں میں لگانا ہو تو کلماتِ مذکورہ کو ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر اس پر پھونک مار کر آنکھوں میں لگائیں۔ پتھر سے پتھر دل بھی فریفتہ ہو جائے گا۔ مجرب و اکسیر ہے۔

کلماتِ مذکورہ یہ ہیں:

گَاگَظٍ وَاگَظُ گَاگَیظَ ظَکُ ظَکَا کُوظَا ظَاکَ ظُوگَا
گَیظً ظِیکً گَظُوکً کُوکَظً

## مطلوب خود طالب بن جائے:

درج ذیل عمل کی بدولت سنگ دل سے بھی سنگ دل مطلوب خود طالب بن جاتا ہے۔ عمل کا طریقہ یوں بیان کیا گیا ہے کہ جب زہرہ برج حمل کے پچیسویں درجہ میں پہنچے اس طرح پر کہ قمران کے ساتھ تثلیث یا تسدیس کی نظر رکھتا ہو اور مریخ اس سے ساقط ہو تو اس وقت عامل یہ عمل اس طرح کرے کہ ہدہد کا دماغ حاصل کرے اور اس وزن کے برابر اپنا خون بھی بذریعہ سرنج نکال کر اس میں شامل کرلے۔

اب دونوں کو یکجا کر کے اچھی طرح کھرل کرے اور اتنی ہی مقدار میں اس میں مشک خالص بھی ملا کر کھرل کرے۔ جب تمام اشیاء یکجان ہو جائیں تو چھوٹی چھوٹی گولیاں بنا کر اپنے پاس محفوظ کرلے۔ اس کی ایک ہی گولی جس کو بھی کھلا دے گا تو مطلوب خود طالب بن جائے گا اور اپنے طالب کی محبت میں



وارفتہ ہو جائے گا۔ یوں کہیئے کہ طالب کا سچے دل سے دیوانہ ہو جائے گا۔ یہ عمل بھی بہت اکسیر ہے اور مجرب بھی ہے۔

## آنکھوں میں جادو بھر جائے:

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ کسی کو اپنی محبت والفت میں دیوانہ بنا ڈالے اور اس بات کی بھی توقع نہ ہو کہ بات کر بھی سکے یعنی اظہار نہ کر سکے تو اس کے لئے بزرگوں نے یہ عمل بتلایا ہے کہ ہدہد کے تازہ خون پر آیت الکرسی ایک سو مرتبہ پڑھ کر اور سورۂ یوسف ایک مرتبہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کرے۔

اب اس وقت کا انتظار کرے جب مطلوب کے سامنے جانے کا موقع دستیاب ہو۔ جب ایسا موقع آئے تو اس خون کو اپنی آنکھوں میں سرمہ والی سلائی کے ساتھ لگا کر اس کے سامنے جائے جونہی دونوں کی آنکھیں چار ہوں گی تو مطلوب طالب کی محبت میں وارفتہ ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

## خاص عمل برائے حب:

اگر کسی کی خواہش ہو کہ کسی کو اس سے حد درجہ محبت والفت ہو جائے تو اس مقصد کے لئے کہ ''حضرت سلیمان علیہ السلام کا ہدہد جائے اور فلاں بن فلاں کو بلائے'' کا عمل کرے۔

طریقہ اس کا کچھ یوں بیان کیا گیا ہے کہ ایک چھپکلی ایسی بھی ہوتی ہے جس کی دو دمیں ہوتی ہیں مگر اس کا حصول بہت مشکل ہوتا ہے کیونکہ ایسی چھپکلی سینکڑوں ہزاروں میں ہی ملا کرتی ہے۔ ہاں مگر جس کو ایسی چھپکلی حاصل ہو جائے تو وہ یہ عمل کر کے اپنے نیک مقاصد میں ضرور بہ ضرور کامیاب ہو سکتا ہے۔

جب ایسی چھپکلی دستیاب ہو جائے تو عمل کرنے کی نیت سے اس کی دمیں جڑ سے کاٹ لیں جیسا کہ آپ کو معلوم ہے کہ چھپکلی کی دم کٹنے کے بعد تادیر تھرکتی رہتی ہے جب تک وہ تھرکتی رہے اس عمل بالا کو مسلسل پڑھتا رہے۔ یاد رہے کہ فلاں بن فلاں کی جگہ مطلوب اور اس کی ماں کا نام لینا ہے۔

دم کا تھرکنا جب تھم جائے تو اس کو حفاظت سے رکھ لے اور پڑھائی کو ختم کر دے۔ اب یوں کرے کہ اگلے روز بوقت طلوع آفتاب عمل مذکورہ کو ساٹھ مرتبہ پڑھے اور اس دوران پاک وصاف لکڑی کے ساتھ دم کو برابر ہلاتا رہے یقینی بات ہے کہ سات روز کے اندر اندر ہی مطلوب بے قرار ہو کر حاضر ہو جائے گا اور محبت و الفت سے پیش آئے گا۔

یہ اعمال درحقیقت روٹھے ہوئے میاں بیوی، بہن بھائی یا عزیز و اقرباء کے لئے ہی بزرگوں نے بتلائے ہیں کہ جن کے کرنے سے خوشیاں لوٹ آتی ہیں اور ثواب بھی حاصل ہو جاتا ہے حرام کاموں کے لئے کسی نے بھی اجازت نہیں دی ہے اور نہ ہی اس کا ذمہ اپنے سر لیا ہے جو کوئی بھی حرام کام کے لئے یہ عمل یا اس جیسے عمل کرے گا اس کا جوابدہ وہ خود ہی ہوگا۔

## محبت میں بے چین کرنے کے لئے:

اگر کسی کو اپنی محبت والفت میں بے چین و بے قرار کرنے کی کسی کی خواہش ہو تو چاہیے کہ روزانہ ۱۰۲۵ مرتبہ ۲۱ روز تک بلاناغہ پڑھے زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ کلمات یہ ہیں:

یَاوَدُودُ میرا حب کا کام کر دو۔

جب نوچندی جمعرات آئے تو بوقت طلوع آفتاب ایک ہدہد کو ذبح کر کے اس کے خون سے اس طرح نقش لکھے۔

یَاوَدُودُ فلاں بن فلاں کو میری محبت میں بے چین و بے قرار کر۔



یہ لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھ لے اور اسی خون سے اپنی پیشانی پر لکھے۔

اَلحُبُّ یَاوَدُودُ

اور اس کے اوپر جلدی سے کوئی پاک وصاف رومال باندھ لے تاکہ کسی کی نظر اس پر نہ پڑے۔ اس رومال کو اپنے مطلوب کے روبرو جا کر کھولنا ہے۔ یقینی بات ہے کہ دیکھتے ہی بے چین ہو اور محبت والفت سے پیش آئے۔

## نقش حب مجرب:

بزرگوں نے اس نقش کی حد درجہ تعریف بیان فرمائی ہے اور اکثر فرمایا گیا ہے کہ یہ نقش حب کے لئے عجیب وغریب تاثرات کا حامل ہے۔ کہا جاتا ہے کہ جو عاشق مایوسی کی انتہا تک پہنچ چکا ہوں اور خود کو نامراد تصور کرتا ہوں اس کے لئے تو یہ پیام صد مسرت قرار دیا جاتا ہے۔

یہ ناممکنات کو ممکن بنا دیتا ہے اور برقی اثرات مرتب کرتا ہے۔ ایسے لوگوں کو بھی کامیابی نصیب ہو چکی ہے جو نقوش وغیرہ پر یقین نہیں رکھتے مگر جب انہوں نے اپنی آنکھوں سے اس کی تاثیر دیکھی تو دل و جان سے یقین کرنے لگے کیونکہ اس میں کامیابی یقینی ہوتی ہے۔

اس کا طریقہ کچھ یوں بیان کیا گیا ہے کہ بروز جمعۃ المبارک کھیر پکوا کر یا پکا کر اس پر حضرت سلیمان علیہ السلام کے نام کی فاتحہ دیں اور فاتحہ کے بعد اسی روز رات میں کسی وقت دو مرتبہ حضرت سلیمان علیہ السلام کا نام لے اور ساتھ ہی کہتا رہے۔

یا سلیمان مددی یا سلیمان مددی

دو روز تک اسی طرح پڑھتا رہے اور ہر روز درج ذیل نقش پر دم کرتا رہے دو روز کے بعد نقش کو دل کے مقام پر تعویذ بنا کر لٹکا لیں اور مطلوب کے روبرو جائیں۔ حیرت انگیز طور پر مطلوب، مطلوب نہیں رہے گا بلکہ محبوب بن

جائے گا۔ اگر مرد ہے تو فلاں بنت فلاں لکھے اور اگر عورت ہے تو فلاں بن فلاں لکھے۔

نقش یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| لاحوت | یاروت | ابجن | طالوت |
| باطوت | اللہ اکبر | اللہ اکبر | طالوت |
| تالوت | اللہ اکبر | اللہ اکبر | بلقیس |
| جالوت | حدحد | ممدوت | صقورہ |

یا حضرت سلیمان بن داؤد علیہ السلام فلاں بنت فلاں کو
میری محبت میں بے چین و بے قرار کر دے





# متفرق عملیاتِ حب

## پراثر وظیفہ برائے حب:

اس دعائے بشمخ کی حضرت قطب المدار شاہ بدیع الدین مدار ادام اللہ انوار نے دعوت دی ہے اور یہ دُعا حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی تھی نہایت مجرب اور مفید ہے جس کام کی انجام دہی کے لئے پڑھا جائے ہر ایک کی مراد برآئے ایک سو ایک مرتبہ اس کو کھانے والی چیز پر پڑھا جائے جو آگ پر نہ پکائی گئی ہو جیسے کچا دودھ میوہ، انگور، بادام، کشمش، چھوہارے وغیرہ پڑھ کر جس کو کھلائے وہ اسی کا کلمہ پڑھے۔

حضرت شاہ مدار رحمۃ اللہ علیہ کی کرامت ہے کہ آپ کے مزار پر انوار پر بھی پکا ہوا کھانا نہیں جاتا ہے اس باعث سے اس عمل کی بلا پکے کھانے پر اجازت معلوم ہوتی ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
اَللّٰھُمَّ بَشْمَخُ وَالْاَعَامُ شِیْطِیْثُوْنَ اَللّٰھُمَّ
پڑھے جو کھائے وہی مسخر ہو جائے۔

## اپنے عشق میں بے قرار کرنے کے لئے:

محمد غوث گوالیاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر کسی کو اپنے عشق میں بے قرار

کرنا چاہتا ہو تو پہلے عامل تارک حیوانات جمالی وجلالی ہو کر روزہ رکھے پھر اس اسم کو کاغذ خطائی پر مشک وزعفران سے لکھے اور بہتے پانی میں ڈالے اور وہیں اس پانی کے کنارے ایک ہزار بار اس اسم مبارک کو پڑھے۔

انشاء اللہ العزیز الحکیم مطلوب بے قرار ہو کر اس کے پاس آئے گا۔

اسم مبارک یہ ہے:۔

یَارَحِیْمُ کُلِّ مَرِیْحٍ وَّمَکْرُوْبٍ وَّغِیَاثُہٗ وَمُعَاذُہٗ

## سنگدل محبوب کو مطیع کرنے کے لئے:

اگر کسی کی یہ خواہش ہو تو حضرت غوث شاہ محمد غوث گوالیاری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر کسی کی رسائی اپنے محبوب تک ناممکن ہو تو کسی پاکیزہ خوشبودار یا کھانے پینے کی کسی شے پر روزانہ یہ اسم مبارکہ پڑھ کر مطلوب کو کھلائے یا پلائے یا سونگھائے اور اگر یہ بھی نہ کر سکے تو اس اسم کو کسی پاک صاف کاغذ پر لکھ لے اور کسی بلند جگہ پر لٹکا دے تاکہ یہ ہوا سے ہلتا رہے اس طرح محبوب اور مطلوب کے دل میں اثر پیدا ہوگا کیونکہ:۔

قَالَ عَلَیْہِ السَّلَامُ قَلْبُ الْمُؤْمِنِ بَیْنَ اَصَابِعِ الرَّحْمٰنِ

اس عمل کو پڑھنے کے دوران خوشبو خود بھی لگائے اور سلگائے بھی۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم مطلوب اس کے عشق ہی ضرور مبتلا ہوگا۔

اس عمل کی دیگر خصوصیات یہ ہیں کہ اگر اس عمل کو سات ہزار مرتبہ پڑھا جائے تو گھر سے غائب ہونے والا بہت جلد واپس آجاتا ہے۔

دوسرے یہ کہ اگر اس عمل کو لکھ کر درد زہ والی خاتون کو بائیں ران پر باندھا جائے تو اللہ تعالیٰ عزوجل کے فضل وکرم سے بہ سہولت خلاصی پائے۔

عمل یہ ہے:۔

یَاحَلِیْمُ ذَاالْاَنَاتِ فَلَا یُعَادِلُہٗ شَیْءٌ مِّنْ خَلْقِہٖ



## محبت اور باہمی سلوک کے لئے مجرب عمل:

اگر دو دوستوں یا دو خواتین یا دو بہنوں یا دو بھائیوں کے درمیان پیار اور سلوک نہ ہو تو درج ذیل آیات مقدسہ کو کسی چینی کی پلیٹ پر زعفران وگلاب سے لکھے اور اس کے اوپر شہد ڈال کر اچھی طرح ملائے اب اس شہد کو کسی کھانے والی چیز میں ڈال کر وہاں موجود ان دونوں کو بھی کھلائے اور تمام حاضرین کو بھی کھلائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اللہ تعالیٰ عزوجل کے فضل وکرم سے سلوک ومحبت قائم ہو جائے۔

ان آیات بینات میں بسم اللہ شریف کے اعداد بھی شامل کر لیں۔

عمل یہ ہے:۔

۷۸۶ اِنَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا سَوَآءٌ عَلَیْھِمْ ءَاَنْذَرْتَھُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْ ھُمْ لَا یُؤْمِنُوْنَ الحب فلان بن فلان علی حب فلان بن فلان ۷۸۶ اَللّٰھُمَّ احْفَظْنِیْ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ حیات شھدا المودۃ سلونی ھم اذا اخوان احفظ لا الہ الا اللہ بحق ایاك نعبدو ایاك نستعین

## عمل خاص برائے حب:

عمل بسم اللہ شریف اس کام کے لئے بے حد مجرب اور مفید ہے اگر چاہیں کہ کسی دوست کو مسخر بنائیں یا کسی امیر سے نفع حاصل کرنا ہو تو عروج ماہ میں جمعرات یا جمعہ کے روز اس عمل کو شروع کریں اس ترتیب سے کہ رات کے وقت دو زانو رو بقبلہ ہو کر بیٹھیں اور اپنی آنکھیں بند کر کے پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف ابراہیمی پڑھیں اس کے بعد بسم اللہ شریف کو ایک ہزار

مرتبہ اپنے محبوب یا اپنے متعلقہ احباب سے پورا تصور رکھیں جب ختم کر لیں تو اپنے سینے پر دم کریں اور تصور یہ رکھیں کہ یہ دم میں نے اپنے متعلقہ فرد کے سینے پر کیا ہے اور اپنے دل میں اشارہ کریں کہ یہ میرا مطیع ہو اسی طرح اس عمل کو گیارہ روز تک کریں اگر اس کی ذکات ادا کرنے کا ارادہ ہو تو روزانہ ہزار مرتبہ پڑھیں اب آپ عمل حب کے عامل ہیں اور اسے اپنے محبوب یا اپنے کسی بھی جائز مقصد میں اسی وقت مقررہ بسم اللہ شریف کو ایک ہزار کی تعداد میں پڑھ کر کسی بھی میٹھی چیز پر دم کر کے کھلائیں جو بھی اس چیز کو کھائے گا وہ آپ کا مطیع وفرمانبردار ہوگا اس عمل کو کوئی بھی اپنے بچوں کو مطیع وفرمانبردار کرنے کی خاطر بھی کر سکتا ہے اور اس عمل کو پڑھ کر بچے کی پسندیدہ میٹھی چیز پر دم کر کے اس کو کھلائیں۔

بچہ اگر بدتمیز ہوگا تو اپنی تمام بری حرکات کو ترک کر کے اچھے کام کرے گا اور اپنے والدین کے مطیع وفرمانبردار ہوگا۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم۔

## محبت میں یقینی کامیابی:

اگر کسی کو کسی کے ساتھ شدید محبت ہو اور اس کو کامیابی کی امید نہ ہو تو ذیل کا نقش وعمل یقینی کامیابی کے لئے ضروری ہے اگر ایسی صورت حال ہو تو جس کے ساتھ محبت ہو اس کے نام کے حروف کو الگ الگ کر کے اس میں اسم "رحمٰن" کے حروف ملائے اور سب کو جمع کر کے لکھ دے اب نیچے دیا گیا عمل پڑھے۔ مطلوب خود بخود حاضر ہوگا۔

اس کے علاوہ اگر اس نقش کو پچاس مرتبہ زعفران ومشک سے لکھ کر اپنے پاس رکھے تو مخلوق میں ہردلعزیز ہوگا۔

نقش یہ ہے:۔



| بِسْمِ اللّٰہِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِیْمِ |
|---|---|---|
| ۳۳۱ | ۲۶۲ | ۲۷۵ |
| ۳۳۵ | | ۳۳۳ |

اس نقش کی دعوت یا ذکر درج ذیل ہے:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط اِلٰھِیْ رَحْمَتُکَ وَسِعَتْ کُلَّ شَیْءٍ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ یَآاَرْحَمَ الرّٰاحِمِیْنَ قَدَّرْتَ الْاَشْیَاءَ وَاَحْکَمْتَھَا بِحِکْمَتِکَ وَرَحِمْتَ الْعِبَادَ بِرَحْمَۃِ الْعُمُوْمِ وَرَحْمَۃِ الْخُصُوْصِ سُبْحَانَکَ اَنْتَ اللّٰہُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ۔ اِحَاطَۃُ اِمْدَادِیَّۃٍ مُلْکِکَ رَاحَاطَۃٍ اَبَدِیَّۃً اَحَدِیَّۃً اَسْئَلُکَ وَاَتَوَسَّلُ اِلَیْکَ بِاَسْمَائِکَ الْحُسْنٰی اَنْ تُشْھِدَ نِیْ حَقَائِقَ الْاَشْیَاءِ وَاَنْ تُوَفِّقَنِیْ لِحِفْظِھَا وَاَنْتَ الْحَنَّانُ الْمَنَّانُ الرَّحْمٰنُ عَلَیْنَا فِی الْاَزَلِ وَالْاَبَدِ بِالْکَشْفِ عَنْ سِرِّ النَّفْسِ وَالْجِسْمِ وَحَقِیْقَتِھَا یَااَللّٰہُ تین مرتبہ یَامَالِکَ یَوْمِ الدِّیْنِ سَخِّرْلِیْ خَادِمَ ھٰذَا الْاِسْمِ الشَّرِیْفِ وَاَمِدَّنِیْ بِرَقِیْقَۃٍ مِّنْ رَقَائِقِکَ لِاُحْظٰی بِھَا بَیْنَ اَبْنَاءِ جِنْسِیْ یَآ اَللّٰہُ یَارَحْمٰنُ

## زوجین کی باہمی اتفاق دور ہو:

شمع شبستان رضا میں اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی سے یہ عمل نقل ہے کہ اگر ایسے حالات ہوں کہ میاں بیوی میں شدید ترین باہمی نااتفاقی پیدا ہو جائے تو اسے دور کرنے کے لیے کوئی بھی مخلص اگر چاہے تو یہ لاتعداد مرتبہ پڑھے۔

''اڑری بھمبری ساون آئے''

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم دونوں محبت کرنے لگیں گے۔

یہ بھی اپنی تاثیر میں لاجواب ہے اگر میاں بیوی میں نااتفاقی بڑھتی ہی جارہی ہو تو چاہیئے کہ سورہ فاتحہ کو کسی تنہائی والی جگہ میں جو کہ بالکل پرسکون ہو ایک سو ایک مرتبہ پڑھے اول وآخر درود شریف ضرور پڑھے۔

اب جب عمل کا اختتام ہو جائے تو کسی شیرینی پر دم کرے دونوں کو کھلادے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم دونوں کی نااتفاقی محبت اور پیار میں بدل جائے گی مگر یہ عمل ضروری ہے کہ ساعتِ مشتری میں مکمل کرے۔

## سنگدل اور مغرور معشوق خود عاشق بن جائے:

اگر ایسی صورتِ حال ہو کہ کسی کا مطلوب اس سے بے اعتنائی برتتا ہو تو اس کو چاہیئے کہ ذیل کی عزیمت کو بالکل تنہائی میں طالب ومطلوب کے اعداد نکال کر اس تعداد کے مطابق پڑھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اسی روز کامیابی نصیب ہوگی جب عمل پڑھ چکے تو پھر اسی عزیمت کو مشک وزعفران سے تحریر کر کے اپنے پاس محفوظ کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم مغرور معشوق خود عاشق ہو کر حاضر ہو جائے گا۔عزیمت یہ ہے:۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، الحمد للہ بستم دل وجان فلان بنت فلان رب العالمین بستم کام زن فلان بنت فلان الرحمٰن بستم دو گوش بنت فلان الرحیم دو بازوئے فلان بنت فلان بستم حلقوم فلان بنت فلان یوم الدین بستم دو چشم فلاں بنت فلاں ایاک نعبد بستم خواب فلاں بنت فلاں وایاک نستعین بستم



فلاں بنت فلاں اھد نا الصراط المستقیم بستم چہارپا استخوان فلاں بنت فلاں صراط الذین بستم شصت دو رگ فلاں بنت فلاں انعمت علیھم بستم دو زانوئے فلاں بنت فلاں غیر المغضوب علیھم بستم فرج فلاں بنت فلاں والا الضالین آمین بستم بستم بستم ھفت اندام فلاں بنت فلاں تا من نکشایم کس نکشاید بحق العجل العجل العجل الساعت الساعت الساعت برحمتک یا ارحم الراحمین۔

## زوجین میں موافقت کے لئے:

میاں بیوی میں اگر فوراً موافقت نہ ہو اور یا پھر اگر مطلوب کسی سے ناراض ہو گیا ہو تو یہ عمل نہایت مجرب اور مفید ہے میاں بیوی کی ناراضگی کے دوران میاں یا بیوی یہ عمل کریں اور اسی طرح مطلوب کو بے قرار کرنے کے لئے بھی یہی عمل مجرب ہے۔

عمل کا طریقہ یہ ہے:۔

ساعتِ مشتری میں سو دانہ فلفل گرد پر سورہ فاتحہ شریف پڑھے۔

یعنی ہر دانہ ہر ایک مرتبہ پڑھے۔اب یوں کرے کہ جب ایک دانہ پر سورہ فاتحہ پڑھ چکے تو اس کو جلتے ہوئے کوئلوں میں پھینکتا جائے۔

## محبت کے لئے اکسیری تعویز:

کسی بھی شخص کو محبت میں گرفتار کرنے کے لیے ذیل کا عمل فائدہ مند، نفع بخش اور اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔

اس مقصد کے لیے ذیل میں دو نقش دیے گئے ہیں ان میں سے ایک نقش کو زعفران وگلاب سے لکھ کر اپنے پاس رکھیں جہاں مناسب ہو دوسرا نقش مطلوب

کو پانی میں چائے یا شربت میں گھول کر پلائیں۔

یعنی نقش صاف ہو جائے تو کاغذ کو پھینک دیں جو عبارت نقش کے نیچے تحریر ہے وہ بھی لکھیں۔ نقش اول کے نیچے طالب اپنا نام لکھے، جائز جگہ پر کام میں لیں اگر جگہ ایسی ہے کہ آپ کوئی پا نہیں سکتے تو اس عمل نہ کریں۔

نقش جمعرات یا جمعہ کے دن سورج نکلنے سے ایک گھنٹہ تک لکھنا ہوگا۔ تاریخ کی کوئی قید نہیں۔

## نقش نمبر ۱:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۲۱ | ۲۷ | ۱ |
| ۲۵ | ۳ | ۱۳ | ۲۳ |
| ۲۵ | ۳۱ | ۱۷ | ۱۱ |
| ۱۹ | ۹ | ۷ | ۲۶ |

نام طالب یحبونہم کحب اللہ

نقش نمبر ۲:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۲۲ | ۲۸ | ۲ |
| ۲۶ | ۴ | ۱۴ | ۲۴ |
| ۶ | ۲۴ | ۱۸ | ۱۴ |
| ۲۰ | ۱۱ | ۸ | ۳۰ |

نام مطلوب الہم حرکما حرت الحدید لداؤد علیہ السلام



## خاوند کو تابع کرنا:

عورت اپنے خاوند کو اپنا تابعدار اور اپنی محبت میں سرشار رکھنا چاہے وہ یہ عمل دو کاغذوں پر لکھا کر ایک اپنے پاس رکھے اور دوسرا اپنے خاوند کو کسی شربت یا چائے یا دودھ میں دھو کر پلائے۔

ایک دوسرے میں مرتے وقت تک محبت والفت برقرار رہے۔

عمل یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط عَدَهُ عَلَيْكَ بِقُدْرَتِ الفيل وبحرمة محمد مصطفٰى صلى الله عليه وآله وسلم وبحرمة موسىٰ كليم اللهِ وبحرمة عيسٰى روح الله ط فلاں بن فلاں علىٰ حب فلاں

## سوکنوں کی لڑائی نہ ہو:

اگر کسی گھر میں کسی مرد کی ایک سے زائد بیویاں ہوں اور وہ ہر وقت آپس میں لڑتی جھگڑتی ہوں، ایک دوسرے کو تنگ کرتی ہوں اور اس وجہ سے ان کا میاں بے حد پریشان اور ناخوش رہتا ہو تو اس مقصد کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نفع بخش ہے۔

اس مقصد کے لئے تھوڑا سا نمک پسا ہوا لے کر کسی برتن کھلے میں رکھیں اور اس پر ذیل کی آیت گیارہ مرتبہ پڑھیں پھر نمک کو اوپر نیچے کر کے پھر اسی طرح سات مرتبہ یہ آیت پڑھ کر ہر مرتبہ نمک خلط ملط کر کے آٹے کو گوندھیں اور یہ نمک اس میں ملا کر روٹی پکائیں اور دونوں سوکنوں کو کھلا دیں۔

دونوں میں محبت رہے کوئی نہ لڑے نہ جھگڑے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم۔

آیت مبارکہ یہ ہے:

مُوْسٰی کَلِیْمُ اللّٰهِ جِبْرَائِیْلُ اَمِیْنُ اللّٰهِ عِیْسٰی رُوْحُ اللّٰهِ
عِزْرَائِیْلُ قَابِضُ الْاَرْوَاحِ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ مَدَّ الظِّلَّ وَلَوْ شَآءَ
لَجَعَلَهٗ سَاکِنًا ط

## میاں بیوی میں دلی محبت ہو:

میاں بیوی میں دلی محبت کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔
اس مقصد کے لئے ذیل کا تعویذ دو پرچہ کاغذ پر لکھ کر ایک اپنے شوہر کو شربت میں دھو کر پلاوے اور ایک اپنے گلے میں باندھ لے۔
انشاء اللہ تعالی العزیز الحکیم دونوں میں دلی محبت پیدا ہووے اور عمر بھر جان ودل سے مہربان رہیں گے۔
تعویذ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۹ | ۴ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ٦ | ۱ | ۸ |

## خاوند کبھی ناراض نہ ہو:

اگر کوئی عورت چاہے کہ اُس کا خاوند اُس سے کبھی بھی ناراض نہ ہوتو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد نفع بخش اور اکسیر ہے۔
اس مقصد کے لئے سیاہ مرغی کا سر کسی نئے پیالے میں رکھ کر اس چارپائی کے نیچے زمین میں دبا دے جس پر دونوں سوتے ہوں اور مجامعت کرتے ہوں



جب تک وہ گزارے گا مرد ہمیشہ اس کا تابعدار بنا رہے گا۔

## محبت زوجین:

ہر عورت مرد میں دلی محبت پیدا کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور نفع بخش ہے۔
اس مقصد کے لے ذیل کی آیت مشک وزعفران پانی میں پیس کر نیا قلم بنا کر دو پرچہ کاغذ پر لکھے۔
ایک تعویز چاندی کر کے باندھے دوسرا تعویز مرد کو پلاوے۔
آیت مبارکہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰی اَمْرِهٖ
وَلٰکِنَّ اَکْثَرَ النَّاسِ لَا یَعْلَمُوْنَ ۔ قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا ۔ وَاِنَّهٗ
لِحُبِّ الْخَیْرِ لَشَدِیْدٌ ۔ یُحِبُّوْنَهُمْ کَحُبِّ اللّٰهِ ۔ وَالَّذِیْنَ
اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ۔ اٰهِیًا اَشَرَاهِیًا

عورت مرد اور ان کے باپ کا نام لکھے۔

## خاوند محبت سے نہ پیش آئے:

اگر کسی بھی عورت کا خاوند اس سے بدکلامی کرتا ہو۔ اس سے جھگڑا کرتا ہو اور بلاوجہ بچوں کو پریشان کرتا ہو یعنی اپنی بیوی اور بچوں سے پیار نہ کرتا ہوتو اُن کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید اور فائدہ مند ہے۔
اس مقصد کے لئے ذیل کے نقش مبارکہ کو زعفران وگلاب ومشک سے پاک وصاف کاغذ پر لکھے۔
انشاء اللہ تعالی العزیز الحکیم جس قدر بھی یہ نقش درخت پر لٹکا رہے گا، خاوند عورت اور بچوں کے پاس رہے گا۔

نقش مبارکہ یہ ہے:

ے اا۶۲ ع ع و ھ

بحق توریت موسیٰ علیه السلام وانجیل عیسیٰ علیه السلام وبحق زبور داؤد علیه السلام وبحق فرقان محمد مصطفیٰ صلی اللّٰه تعالیٰ علیه وآله وسلم این جمعیت وبحق ابوبکر صدیق رضی اللّٰه تعالیٰ عنه وبحق عمر فاروق رضی اللّٰه تعالیٰ عنه وبحق عثمان غنی رضی اللّٰه تعالیٰ عنه ذی النوری وبحق علی ن مرتضیٰ رضی اللّٰه تعالیٰ عنه فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں

## کسی کا دل تسخیر کرنے کے لئے:

درج ذیل عمل حب اور تسخیر خلق کے لئے نہایت مجرب اور بارہا کا آزمودہ ہے۔ بزرگوں کا ارشاد ہے کہ یہ کبھی خطا نہیں جاتا یعنی اگر کسی کو مسخر کرنا ہو تو بائیس مرتبہ زوال آفتاب کے وقت یہ آیت کریمہ پڑھے یقینی بات ہے کہ صرف تین روز کے پڑھنے سے وہ تسخیر اور فرمانبردار ہو جائے گا۔

آیت کریمہ یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْقَادِرَ وَاَنَا الْمَقْدُوْرُ فَمِنَ یَدْعُ الْمقدور الاالقادر یارب یارب یارب

## خاوند کے دل میں محبت پیدا کرنا:

اس فلیتہ کو مرد کے پہنے ہوئے پاجامہ یا تہبند جس کو تہ بند بھی کہتے ہیں اس



کے کپڑے پر لکھ کر تازہ تیل تلوں کا مٹی کے چراغ میں ڈال کر فلیتہ کو جلاوے، عورت سے دلی محبت کرے۔

فلیتہ یہ ہے:

ھسں ۲ اا طھم ے

محمد ھھ ع اا ط علے ۱۱۱۹۱۱ ء و طھم ء م ھا ۱۶۱۱ الم

۲۹۸۱۱۱۸ ۱۱۲ ع ۱۱۸ ۸ ے

## عمل مجرب برائے حب:

اگر کوئی بھی کسی کو اپنی محبت میں گرفتار کرنا چاہے تو اسے چاہیئے کہ سورہ الم نشرح سات مرتبہ باوضو ہو کر پڑھے اور نمک پر دم کر کے بوقت غروب آفتاب آگ ہی جلائے عمل پڑھتے وقت مطلوب کا نام مع اس کی والدہ کا نام ضرور لے۔
اُمید ہے کہ پڑھنے والا اگر صدق دل سے یہ عمل کرے گا تو ضرور کامیاب ہوگا۔

## ترکیب دعوت بسم اللہ شریف:

اس کے لئے چاہئے کہ اول ترک حیوانات جمالی وجلالی کرے اور گناہ کے کاموں سے خود کو ہر طرح سے روکے اب عمل شروع اس طرح کرے کہ عروج ماہ میں نماز فجر کے بعد اس کا آغاز کریں مگر اس کے تین طریقے ہیں۔

"اُلُوْفٌ" یعنی ہزار۔

"فِاَتٌ" یعنی سینکڑہ۔

''عشرات'' یعنی دھائی

تفصیل اس کی کچھ یوں ہے کہ اگر الوف کو اختیار کرے تو ہر روز دس ہزار بار دس روز تک پڑھے یہ سب ایک لاکھ ہوئے اور اگر مآت کو اختیار کرے تو ہر روز ہزار بار پڑھے اور اگر عشرات کو اختیار کرے تو ہر روز دس بار پڑھے لیکن بزرگوں کا کہنا ہے کہ 'الوف' ہی بہتر ہے جب ماہ ختم ہو جائے تو پھر روزانہ دس مرتبہ ضرور پڑھا کرے پھر جس امر کے لئے بھی دُعا کرے حاجت پوری ہوگی۔

## محبت میں کامیابی حاصل ہو:

اگر کسی خاص شخصیت سے کسی کو شدید محبت ہو مگر اس کی طرف سے جواب ہاں میں نہ ملتا ہو تو ایسی صورت حال میں طالب کو چاہئے کہ بسم اللہ شریف سات سو چھیاسی مرتبہ پڑھیں اور پھر پانی پر دم کر کے مطلوب کو پلا دیں۔

یقینی بات یہ ہے کہ اس کو بھی طالب کے ساتھ شدید ترین محبت قائم ہو جائے گی۔

## نفرت کا خاتمہ کرنے کے لئے:

اگر دو اشخاص یا خواتین یا زوجین میں باہمی عداوت یا جدائی ہو جائے تو ایسی حالت میں چاہئے کہ دو شنبہ کی رات کو دو رکعت نماز ادا کرے اور ہر رکعت میں دس مرتبہ سورہ والضحیٰ پڑھے اس کے بعد نماز مکمل کرے نماز مکمل کر کے درج ذیل عمل پچیس مرتبہ پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ اَحْبِبْنِیْ اِلٰی قَلْبِ فُلَانٍ بِن فُلَانٍ

نوٹ: فلاں بن فلاں کی جگہ جن کے بارے میں عمل کرتا ہو ان کی والدہ اور ان کا نام لے۔



## محبت زوجین کے لئے مجرب نقش:

اگر خدانخواستہ میاں بیوی میں لڑائی جھگڑا ہوتا ہو اور گھر کا سکون برباد ہو چکا ہو تو چاہیے کہ سورہ جمعہ کا درج ذیل نقش معظم تیار کر کے خاوند اپنے پاس حفاظت سے رکھے۔

انشاء اللہ العزیز الحکیم ضرور سلوک و اتفاق قائم ہوگا۔

نقش معظم یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۳۸۱ | ۱۵۳۸۴ | ۱۵۳۸۷ | ۱۵۳۷۲ |
| ۱۵۳۸۶ | ۱۵۳۷۴ | ۱۵۳۸۵ | ۱۵۳۸۵ |
| ۱۵۳۷۵ | ۱۵۳۸۹ | ۱۵۳۸۹ | ۱۵۳۷۹ |
| ۱۵۳۸۳ | ۱۵۳۷۸ | ۱۵۳۸۸ | ۱۵۳۸۸ |

## خاوند کی بدکلامی رک جائے:

اگر کسی خاتون کا خاوند اس سے اکثر اوقات بدکلامی کرتا ہو، لڑائی جھگڑا کرتا ہو اور اس سے صحیح طرح بات نہ کرتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اُس خاتون کو چاہئے کہ پیر کے روز درج بالا نقش معظم کو تیار کر کے صحرا میں دفن کرے۔

یہ نقش نہایت ہی مجرب اور مفید ہے۔

## محبت کی تسبیح:

مندرجہ ذیل آیت کریمہ کو ایک کاغذ پر زعفران وگلاب اور مشک سے باوضو حالت میں لکھیں۔

اب اتنا خالص موم لیں جس سے سو دانے عام تسبیح کے بنائے جائیں اس موم کو نیم گرم کر کے اس میں اچھی طرح یہ کاغذ کوٹ کوٹ یک جان کر دیں، اس کے بعد اس کے یکساں انداز کے سو دانے بنالیں اور بطریق معروف تسبیح بناڈالیں اس تسبیح پر سو مرتبہ یہی آیت پڑھیں نام طالب اور مطلوب کا لازمی لیں۔

پڑھنے کے بعد اس کو کسی پلیٹ میں ڈورا توڑ کر بکھیر دیں اور مطلوب کا حال دیکھیں۔

اگر بے قرار ہے تو بس کریں ورنہ کامل اکیس روز مکمل کریں اس کے بعد اس کو کسی پرانی قبر میں دفن کر دیں۔

انشاء اللہ تعالی العزیز الحکیم ایسی محبت ہو کہ سب رشک کریں۔

اگر کوئی شخص اتنی دور ہے کہ فوراً نہیں آسکتا تو اتنا انتظار کرے کہ جتنی مسافت ہے۔

نوٹ:۔ یہ عمل کوئی صاحب غیر شرعی مقاصد کے لیے نہ کریں ورنہ آپ ذمہ دار ہوں گے، اور نہ ہی بغیر اجازت کریں۔

آیت مبارکہ یہ ہے:

الحب فلان بن فلان علی القلب فلان بحق لقد جاء کم رسول من انفسکم عزیز علیہ ما عنتم حریص علیکم بالموفین روف رحیم فان تولو فقل حسبی اللہ لا الہ الا الا ہو علیہ توکلت وھو رب العرش العظیم۔



## تعویز الحب:

ذیل کے نقش مبارک کو چھیاسٹھ یوم تک روزانہ ساعت مشتری یا قمر میں زعفران وگلاب ومشک سے لکھے اور گولیاں آٹے میں بنا کر روزانہ دریا میں بہائے۔

انشاء اللہ تعالی العزیز الحکیم محبت بے حد زیادہ اور بے پناہ ہوگی۔

نقش مبارکہ یہ ہے:

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| سلام ۱۳۱ | قولا ۱۳۷ | من رب ۳۹۲ | الرحیم ۲۶۷ |
| من رب ۲۷۲ | الرحیم ۲۵۸ | سلام ۱۳ | قولا ۱۳۷ |
| الرحیم | من رب | سلام | الرحیم |
| قولا ۱۳۷ | من رب ۱۳۱ | الرحیم ۱۵۸ | من رب ۲۹۲ |

## عمل برائے حُب:

ذیل میں دیا ہوا عمل حُب کے لئے انتہائی پر اثر ہے جائز مقصد کے لیے اس عمل کو کرنے کی اجازت ہے اگر آپ سے کوئی افسر کسی وجہ سے ناراض ہوگیا ہو اور کسی طرح راضی نہ ہوتا ہو اور آپ اس کو اپنا گرویدہ بنانا چاہتے ہوں اور اس کے دل میں آپ کے بارے میں جو غلط فہمی یا نفرت ہے وہ دور کرنا چاہتے ہیں تو شروع چاند جمعہ کے دن نماز فجر کے بعد تھوڑی سی چینی سامنے رکھ کر سورہ یٰسین پڑھیں مگر جب مبین پر پہنچیں تو صرف جملہ مبین کی ایک سو دو مرتبہ تکرار کریں یعنی ایک مرتبہ تو قرآن پاک میں ہے اس کے علاوہ ایک سو دو مرتبہ پڑھیں۔

سورہ یٰسین میں سات مقامات پر مبین ہے تو کل مبین علاوہ قرآن پاک کے سات سو چودہ مرتبہ ہوگی ہر مرتبہ مبین پڑھ کر اس چینی پر پھونک دیا کریں بعد ختم اس چینی کو احتیاط سے رکھیں اور جب موقع ملے کسی ایسی چیز میں گھول کر پلا دیں یا ملا کر کھلا دیں کہ جس سے کسی قسم کا شک پیدا نہ ہو اور اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس چینی کے پیٹ میں جانے کے بعد اس کے دل میں آپ کی محبت پیدا ہوگی چینی کی مقدار اس قدر ہونی چاہیئے کہ جس سے ایک چائے کا کپ یا کوئی مختصر چیز میٹھی ہو سکے باقی چینی کی کمی بیشی آپ کے اختیار میں ہے جس شخص کو مسخر کرنے کی غرض سے عمل کریں تو یہ چینی صرف اسی شخص کے لیے کارآمد ہے چینی پر دم کرتے وقت اس شخص کا نام لے کر ذیل کی دُعا کریں۔

دُعا یہ ہے:

''الٰہی فلاں بن فلاں کے دل میں میری طرف سے محبت کی مٹھاس بھر دے۔''

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی محبت کے لیے یہ عمل انتہائی مجرب اور مفید ہے مگر ہمیشہ جائز کام میں کیا جائے۔

## باہمی محبت کے لیے:

اگر کوئی چاہے کہ دو افراد کے مابین محبت اور دوستی میں بے حد اضافہ ہو یا یہاں بیوی کے درمیان ہر وقت ناچاقی کیفیت رہتی ہو اور کسی بھی طرح میاں بیوی کا سلوک و اتفاق نہ ہوتا ہو تو ہر وقت وقت گھر میں لڑائی جھگڑا رہتا ہو تو ایسی صورت میں مندرجہ ذیل تعویز باوضو حالت میں مشک اور زعفران کے ساتھ اس طرح لکھیں کہ تعویز کے ساتھ اس کی ماں کا نام اور نام حب فلاں بن فلاں لکھیں اور پانی میں گھول کر پلائیں یا کسی کھانے والی چیز میں ملا کر کھلا دیں انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم دونوں کے مابین خوب محبت اور پیار کی فضاء پیدا ہو جائے گی۔



تعویز یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۹۷ع | ۹۸۲ع | ۳۱ع | ۶۹۱۰۸ع |
| ۹۱۱۶ع | ۱۳۱۲ع | ۹۱۳۱ع | ۱۹۱۶ع |
| ۱۹۱۶ع | ۲۱۱۲ع | ۹۱۱۳ع | ۱۹۱۰ع |

## حُب دیربی:

یہ عمل علامہ دیربی سے منسوب ہے علامہ موصوف نے اسے اپنی تصنیف ''فتح المجید'' میں اس طرح تحریر کیا ہے۔

مطلوب کا نام علیحدہ علیحدہ حرفوں میں لکھو اور ایک علیحدہ کاغذ پر حروف آتشی لکھو پھر مطلوب اور حروف آتشی کو امتزاج دو پہلے حرف آتشی پھر مطلوب کے نام کا حرف جبکہ حروف آتشی سات ہیں جس قدر حروف زیادہ ہوں سب کو لکھ کر آخر میں حروف آتشی جو کہ ایک باقی ہو لکھ دو اس طرح ایک سطر بن جائے گی اب اس سطر میں جس قدر حروف ہوں ان کو تین گنا کر دو اس تعداد کے مطابق علیحدہ علیحدہ کاغذ کے ٹکڑوں پر اس سطر کو لکھو اور ہر ٹکڑا پر ذرا ذرا سا زعفران رکھ کر ان کاغذوں کی علیحدہ علیحدہ پڑیاں بنالو۔

پھر کوئلہ دہکا کر پہلے آگ پر خوشبو ڈالو، جب اس خوشبو کا دھواں اٹھنے لگے تو ایک پڑیا اس میں ڈال دو اور جو تعداد تم نے ان حروف کے سہ گنا کرنے سے حاصل کی ہے یعنی جتنی تم نے پڑیاں بنائی ہیں اسی تعداد میں تم ذیل کا عمل پڑھو۔

عمل یہ ہے:

وَقَالَ الَّذِيْنَ سے لے کر حِجْرًا مَّحْجُوْرًا تک

الفرقان ( نام مطلوب معہ والدہ )
والقا محبتی فی قلبہ ( نام مطلوب معہ طالبہ ) بحق بسم
اللہ الرحمن الرحیم الحمد للہ رب العالمین

یہاں یہ خیال رہے کہ رحیم کی میم اور الحمد کا ل آپس میں مل جائے یعنی ملحمد کر کے پڑھو۔

جب یہ تعداد ختم ہوجائے تو دوسری پڑیا ڈالو پھر اتنی ہی مرتبہ عمل پڑھو یہاں تک کہ سب پڑیاں ختم ہوجائیں عمل کے دوران دھوئیں کا سلسلہ منقطع نہ ہونے پائے کم و پیش ہو تو کوئی حرج نہیں۔ دھوئیں کا تسلسل ٹوٹنے سے عمل بے کار ہوجائے گا۔

اسے جاری رکھنے کے لیے خوشبودار صندل کا برادہ، لوبان یا کوئی اور خوشبو بھی استعمال کی جاسکتی ہے عمل کی تعداد بڑھائی ہوئی ہوگی اور اتنے ہی دنوں کا عمل ہوگا دوران عمل مطلوب کی حاضری کا تصور رہے۔

## شدید حب:

اگر کسی شخص کی یہ خواہش ہو کہ کوئی بھی شخص اس سے شدید محبت کرے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اگر وہ شخص کسی میٹھی چیز پر لفظ "یا بدوح" لکھ کر کسی بھی شخص کو کھلائے وہ اس کو بہت چاہنے لگے اور اس سے محبت کرنے لگے گا اور اگر وہ لفظ "بدوح" چھری پر لکھ کر کوئی چیز اس چھری سے کاٹ کر کسی بھی شخص کو کھلائے تو وہ شخص اس سے محبت کرنے لگے گا۔

## برائے حُب:

عروج ماہ میں بدھ یا جمعرات یا جمعہ سے شروع کرے ایک وقت معین کر



کے محفوظ جگہ میں اطمینان قلب اور طہارت کامل کے ساتھ دو رکعت نماز پڑھے پہلی رکعت میں سورہ الحمد کے بعد سورہ مزمل شریف کو تیں بار اور دوسری رکعت میں پانچ بار پڑھے بعد از سلام کے اپنی حاجت کے واسطے دعا کرے اگر محبت کے واسطے پڑھتا رہے تو اثنائے عمل میں معشوق کی صورت کا خیال رکھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم چند روز میں جو حاجت ہوگی پوری ہوگی۔

## حُب کے لئے:

اگر کسی کے دل میں محبت پیدا کرنی ہو یا کہنا نہ ماننے والی اولاد کے دل میں محبت و اطاعت پیدا کرنی ہو تو ذیل کا عمل اس کے لیے بے حد مفید اور نافع ہے۔ چینی، شہد، کھجور، کشمش، بادام، ناریل اور دودھ یہ سات اشیاء ہم وزن لے کر ان پر باری باری سات مرتبہ سورہ مزمل شریف پڑھ کر دم کریں اور بعد میں ان کو باہمی ملا کر ان کو پکائیں اور پکوان کو مطلوب کو کھلائیں۔

انشاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عمل سے اس کے دل میں محبت و الفت اور فرمانبرداری پیدا ہوجائے گی اور عمل کرنے والے کی ہر بات کو مانے گا اور تابعداری کرے گا یہی عمل دو بھائیوں کے درمیان نفرت کو دور کرنے کے لیے استعمال کیا جاسکتا ہے۔

## برائے حب:

جو کوئی اپنے نام اور اپنی والدہ کا نام مطلوب بعد اس کی والدہ کے نام کے اعداد سب کو جمع کر کے کل اعداد کے مطابق مندرجہ ذیل آیت شروع ماہ میں تین روز تک پڑھے اور روغن چنبیلی پر دم کر کے اپنے سر میں ڈال کر مطلوب کے سامنے جاوے محبت سے پیش آئے گا۔

آیت یہ ہے:-

وَاللّٰہُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَا تَفْعَلُوْنَ

## محبت کا عمل:

جو عورت اپنے شوہر کی نظر میں ہر دلعزیز رہنا چاہے اُس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کے نقش کو زعفران وگلاب ومشک سے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر لکھے اور خوشبو لگا کر موم جامہ کریں اور اپنے پاس رکھے اور ہر جمعے کے دن پہلی ساعت میں اس کو لکھ کر کسی بھی چیز میں ملا کر شوہر کو پلادیا کرے شوہر اس کا دیوانہ ہو جائے، آزمالے جس کا جی چاہے۔

نقش یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۰۰۹ | ۶۰۱۳ | ۶۰۱۶ | ۶۰۰۲ |
| ۶۰۱۵ | ۶۰۰۳ | ۶۰۰۸ | ۶۰۱۴ |
| ۶۰۰۴ | ۶۰۱۸ | ۶۰۱۱ | ۶۰۰۷ |
| ۶۰۱۲ | ۶۰۰۶ | ۶۰۰۵ | ۶۰۱۷ |